شمارہ نمبر ۱۱

وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا

جولائی/۲۰۱۹

دوماہی مجلہ

# الاجماع

* مراسیل امام ابراہیم النخعیؒ ائمہ جرح وتعدیل کے نزدیک صحیح، مضبوط اور جید ہیں۔

* "ابراهيم النخعي عن عبد الله" اور دیگر مراسیل ائمہ پر ارشاد الحق اثری صاحب کے اعتراضات اور ان کے جوابات۔

ALIJMA FOUNDATION

ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن

# فہرست مضامین



**نوٹ:**

حضرات ! ہم نے حتی الامکان کوشش کی ہے کہ اس رسالہ میں کتابت ( ٹائپنگ ) کی کوئی غلطی نہ ہو، مگر بشریت کے تحت کوئی غلطی ہو جانا امکان سے باہر نہیں۔

اس لئے آنحضرات سے مؤدبانہ گذارش ہے کہ کتابت کی کسی غلطی پر مطلع ہوں تو اسے دامن عفو میں چھپانے کی بجائے ادارہ کو مطلع فرمادیں، تاکہ آئندہ اس کی اصلاح کی جاسکے۔ جزاکم اللہ خیراً

## ہمارا نظریہ

ہمیں کسی سے عناد و دشمنی نہیں ہے۔ حدیث میں نماز کے سلسلے میں متعدد روایتیں آئی ہیں۔ ایک پر آگر غیر مقلدین عمل کرتے ہیں تو ان سے کیوں لڑا جائے، جب کہ وہ بھی حدیث میں آیا ہے۔ لیکن جب وہ حنفیوں کو طعنہ دیتے ہیں کہ یہ حدیث پر عمل نہیں کرتے قیاس پر عمل پیرا ہیں،

تو اس وقت سوچو! کیسے خاموش رہا جائے اور یہ کیوں نہ بتایا جائے کہ **حدیث پر تم سے زیادہ عمل کرنے والے ہم ہیں، اور تم زیادہ حدیث جاننے والے ہم ہیں۔**

**محدث ابو المآثر حبیب الرحمٰن اعظمی علیہ الرحمہ**

## بادلِ ناخواستہ

انتہائی افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ فرقہ اہل حدیث اور دوسرے باطل فرقے اپنی تعلیمات اپنے سننے والوں میں بیان کرنے کی بجائے ہمیشہ دوسروں پر ،اکثر غیر مناسب انداز میں اعتراض کرنے کو ترجیح دیتا ہے اور اہل حق علماء کو گمراہ اور کافر کہنے تک سے گریز نہیں کرتے، جس سے فتنہ برپا ہوتا ہے۔

ان لوگوں کے اس فتنے کو بند باندھنے کیلئے بادل ناخواستہ قلم اٹھانا پڑتا ہے ،ورنہ ملکی اور عالمی حالات اس بات کا تقاضہ کرتے ہیں کہ مسلمانوں کی صلاحتیں کہیں اور صرف ہوں۔

**ادارہ:** الاجماع فاؤنڈیشن

# مراسیل امام ابراہیم النخعیؒ

## ائمہ جرح وتعدیل کے نزدیک صحیح، مضبوط اور جید ہیں۔

-مولانا نذیر الدین قاسمی

ائمہ جرح وتعدیل کے نزدیک امام ابراہیم النخعیؒ (م ۹۶ھ) کی مراسیل حجت ہیں۔

دلائل درج ذیل ہیں:

۱) امام العلل امام الجرح والتعدیل یحیی بن معینؒ (م ۲۳۳ھ) فرماتے ہیں کہ:

**"مرسلات ابراھیم صحیحة الا حدیث تاجر البحرین وحدیث الضحک فی الصلاة"۔**

ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل صحیح ہیں سوائے حدیث تاجر البحرین اور حدیث الضحک فی الصلاة کے۔

**(تاریخ یحیی بن معین بروایت الدوری رقم :۹۵۸)** اسکین ملاحظہ فرمائے






٩٥٧ - سمعت يحيى يقول: مرسلات سعيد بن المسيب، أحسن من مرسلات الحسن .

٩٥٨ - ومُرْسلات إبراهيم صحيحة، إلا حديث تاجر البحرين، وحديث الضَّحِكِ في الصلاة .

٩٥٩ - قلت ليحيى: ألا رجل يتصدّق على هذا فيصليَ معه ؟ قال: لا بأس أن يفعل .

٩٦٠ - حدّثنا العبّاس: حدثنا أبو يحيى الحِمّاني، عن الأعمش، عن إبراهيم، قال: جاء تاجر البَحْرين إلى النبي ﷺ، فَذَكر الحَديث .

٩٦١ - سمعتُ يحيى يقول: سالم والقاسم حديثُهما قريب من السّواء ، وسعيد بن المُسَيّب أيضاً، قريب منهم، وإبراهيم أعْجَب إلَى مُرَسَلات منهم .

٩٦٢ - سمعتُ يحيى يقول: لم أسْمَع بأبي أمين إلاّ في حديث أبي هُرَيْرَة: وعبد الله بن عمرو بن العاص آخركم موتا .

٩٦٣ - سمعتُ يحيى يقول: الحَكَم بن مِيْنَاء، مدني .

٩٦٤ - سمعتُ يحيى يقول: ضَمْرة بن حَبِيب بن صُهَيْب، ليس هو ابن صُهَيْبٍ صاحب النبيِّ ﷺ .

٩٦٥ - سمعتُ يحيى يقول: عمر بن الحَكَم بن ثَوْبَان هو عَمُّ عبد الحميد ابن جعفر، ليس هو ابن ثَوْبان صاحب النبي ﷺ، وهو ابن ثَوْبان آخر .

---

٩٥٧ - الكفاية للخطيب ٥٧١ . تهذيب التهذيب لابن حجر ٤ /٨٥ .
٩٥٧ - السنن الكبرى للبيهقي ١ /١٤٦ .
٩٦٠ - مصنف ابن أبي شيبة ٢ /٤٤٨ .
٩٦١ - تهذيب التهذيب لابن حجر ٣ /٤٣٧ .
٩٦٢ - الكنى والأسماء للدولابي ١ /١١٥ ، ١١٦ . علل الحديث للرازي ١ /٣٥٠ .
٩٦٤ - سيأتي في رقم (٥٢٠٧).
٩٦٥ - الجرح والتعديل للرازي ٣ /١ /١٠١ . التاريخ الكبير للبخاري ٣ /٢ /١٤٦ . تهذيب التهذيب لابن حجر ٧ /٤٣٦ .

١٥٤

ابن محرز ؒ کی روایت میں ابن معین ؒ کہتے ہیں کہ:

**”مرسلات ابراھیم اصح من مرسلات سعید بن المسیب و الحسن“۔**

ابراہیم نخعی ؒ کی مرسل روایات، سعید بن المسیب ؒ اور حسن بصری ؒ کی مرسل روایات سے زیادہ صحیح ہیں۔

**(تاریخ یحیی بن معین بروایت ابن محرز ج:۱ص:۱۲۰)**

**اسکین:**



مطبوعات مجمع اللغة العربية بدمشق

معرفة الرجال

للإمام أبي زكريا يحيى بن معين

(۱۵۸-۲۳۳ هـ)

الجزء الأول

تحقيق

محمد كامل القصار

۱٤۰٥ هـ / ۱۹۸٥ م



مائة / ۱۲ب / .

أخبرنا أحمد ، حدثنا جعفر ، حدثنا أحمد بن محمد قال : وسمعت يحيى يقول : قال عفان : كتب أبو عوانة عن مغيرة أربعة آلاف .

٥٨٥ ـ قال : وسمعت يحيى يقول : ( منصور ) عن ابراهيم و ( الأعمش ) عن إبراهيم أحب اليّ من ( الحكم ) عن إبراهيم . والحكم عن إبراهيم : أحب الي من ( مغيرة ) عن إبراهيم . والأعمش عن إبراهيم أحب إلي من الحكم .

٥٨٦ ـ قال : وسمعت يحيى يقول : ( أشعث القُمي ) عن جعفر أحب إليّ من ( يعقوب ) عن جعفر ، ويعقوب ثقة .

٥٨٧ ـ قال : سمعت يحيى يقول : ( ابن عيينة ) أقوى منه يعني من ( ورقاء ) أي في الحديث .

٥٨٨ ـ قال : وسمعت يحيى يقول : مرسلات ( إبراهيم ) أصح من مرسلات ( سعيد بن المسيب ) و ( الحسن ) .

٥٨٩ ـ قال : وسمعت يحيى يقول : ( مالك بن أنس ) أوثق من روى عن الزهري من أصحاب الزهري ، ليس فيمن روى عن الزهرى أوثق منه .

٥٩٠ ـ قال : وسمعت يحيى وذكر عنده ( شعيب بن أبي حمزة ) فقال : شعيب ( ابن دينار ) كان من اكثر الناس حديثاً عن الزهري وأحسنه .

٥٩١ ـ قال : وحدثني أبو بكر بن ابي النصر قال : سألت يحيى بن معين قلت : من أثبت الناس في الزهري ممن روى عنه ؟ قال ( مالك بن أنس ) .

فقلت له : ثم من بعد مالك بن أنس ؟ فقال : ( معمر )

- ۱۲۰ -

معلوم ہوا کہ ابن معین ؒ کے نزدیک امام ابراہیم النخعی ؒ کی مرسل روایات صحیح اور حجت ہیں۔

۲)　امام عبدالحق اشبیلی ؒ (م ۵۸۱ھ) نے ابراہیم النخعی ؒ کی ایک مرسل روایت نقل کرکے، امام ابن معین ؒ کا یہی قول نقل کیا ہے:

**أبو داؤد عن ابراھیم بن یزید النخعی عن عائشة قالت: کانت ید رسول اللہ ﷺ الیمنی لطھورہ وطعامہ وکانت یدہ الیسری لخلاءہ وما کان من أذی۔**

**قال أبو العباس الدوری: لم یسمع ابراھیم بن یزید النخعی من عائشة ومراسیلہ صحیحة الا حدیث تاجر البحرین۔(احکام الوسطی ج:۱ص: ۱۳۲)**

معلوم ہوا کہ امام عبدالحق اشبیلیؒ کے نزدیک امام ابراہیم النخعی کی مرسل روایات صحیح اور قابل حجت ہیں۔

۳) الامام الحافظ ابن سید الناسؒ(م ۷۳۴ھ) کے نزدیک بھی امام ابراہیم النخعیؒ کی مرسل روایات صحیح اور حجت ہیں۔

انہوں نے بھی ابراہیم النخعیؒ کی ایک مرسل روایت نقل کرکے امام ابن معینؒ کا یہی قول نقل کر کے بتایا کہ ان کے نزدیک ابراہیم النخعی کی مرسل روایات حجت ہیں، چنانچہ فرماتے ہیں کہ :

**وحدیث عائشة: رواہ الامام أحمد وأبو داؤد من حدیث ابراھیم وھو ابن یزید النخعی عن عائشة قالت: کانت ید رسول اللہ ﷺ الیمنی لطھورہ وطعامہ وکانت یدہ الیسری لخلائہ وما کان من أذی۔**

**قال العباس بن محمد الدوری عن ابن معین: لم یسمع ابراھیم من عائشة، ومراسیلہ صحیحة الا حدیث تاجر البحرین۔(النفح الشذی شرح جامع الترمذی ج:۱ص: ۱۷۷)**

۴) امام اہل السنۃ امام احمد بن حنبلؒ(م ۲۴۱ھ) فرماتے ہیں کہ :

**"مرسلات ابراھیم النخعی لا بأس بھا"**

امام ابراہیم النخعیؒ کی مرسل روایات میں کوئی حرج نہیں ہے۔**(التاریخ والمعرفہ ج:۳ص: ۲۳۹، واسنادہ صحیح )**

**اسکین:**

كتاب المعرفة والتاريخ

تأليف

أبي يوسف يعقوب بن سفيان البسوي

رواية

عبد الله بن جعفر بن درستويه النحوي

حققه وعلق عليه

الدكتور أكرم ضياء العمري

أستاذ بالجامعة الإسلامية بالمدينة المنورة

الجزء الثالث

مكتبة الدار بالمدينة المنورة

عيسى بن أبي عزّة، وعن طارق بن عبدالرحمن، وعن (٣٣٣ أ) ابن أبجر[١]، وعن موسى الجهني[٢]، وعن محمد بن سوقة، وعن موسى بن أبي عائشة، وعن عبدالله بن عيسى بن عبدالرحمن بن أبي ليلى، وعن عبدالله بن أبي السفر، وعن زياد أبي عثمان المصفر مولى مصعب، وعن الحسن بن عبيد[٣] الله النخعي، وعن الحسن بن عمرو الفقيمي، وعن غالب أبي الهذيل، وعن عبيد المكتب، وعن أبي الهيثم صاحب القصب واسمه عمار، والعلاء بن المسيب، وعن سليمان بن خاقان أبي اسحق الشيباني، وعن مطرِّف بن طريف، وعن عطاء بن السائب، وعن اسماعيل بن أبي خالد، وعن أبي حيان يحيى بن سعيد التيمي، «وعن عمرو بن قيس»[٤]، وعن عبدالملك بن أبي سليمان، وعن عبدالرحمن بن الأصبهاني، وعن مخول بن راشد، وعن معاوية بن اسحق، وعن عون بن أبي جحيفة، وعن بكير بن عطاء الليثي، وعن المقدام بن شريح بن هانيء النخعي ـ وكل هؤلاء كوفيون ثقات ـ، وعبدالواحد مولى لبلعنبر، واسماعيل بن ابراهيم مولى لبني أسد وسألته عنه فأخبرني بذلك.

«حدثني الفضل[٥] قال: سمعت أبا عبدالله[٦] يقول: مرسلات سعيد بن المسيب أصح[٧] المرسلات، ومرسلات ابراهيم النخعي لا بأس بها، وليس في المرسلات شيء أضعف من مرسلات الحسن وعطاء بن أبي رباح

---

(١) عبدالملك بن سعيد بن حيان الكوفي من رجال التهذيب.
(٢) موسى بن عبدالله الجهني من رجال التهذيب.
(٣) في الأصل «عبد» والتصويب من تهذيب التهذيب ٢/٢٩٢.
(٤) الخطيب: تاريخ بغداد ١٢/١٦٤ وذكر توثيق يعقوب له، وهو الملائي.
(٥) ابن زياد.
(٦) أحمد بن حنبل.
(٧) في الأصل «أصح من» و «من» زائدة فحذفتها.

- ٢٣٩ -

معلوم ہوا کہ امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک ابراہیم نخعیؒ کی مرسل روایات صحیح ہیں۔

۵) امام ذہبیؒ (م ۷۴۸ھ) کہتے ہیں کہ:

**" ان اصح الاسناد الی تابعی متوسط الطبقة کمراسیل مجاهد وابراهیم والشعبی فهو مرسل جید لا بأس به "۔**

اگر (مرسل روایت کی) متوسط تابعی تک سند صحیح ہے، جیسے مجاہدؒ، ابراہیم النخعیؒ اور شعبیؒ کی مراسیل، تو وہ مضبوط مرسل ہے، اور ان میں کوئی خرابی نہیں ہے۔ **(الموقظة ص: ۴۰)**

**اسکین:**



المُوقِظة

«في علم مصطلح الحديث»

للإمام الحافظ المحدّث المؤرّخ شمس الدين محمد بن أحمد الذهبي
وُلد سنة ٦٧٣ وتوفي سنة ٧٤٨
رحمه الله تعالى

اعتنى به
عبد الفتاح أبو غُدّة

الناشر
مكتب المطبوعات الإسلامية بحلب

٣٩

مرسَلُ سعيد بن المسيِّب.
و: مرسَلُ مسروق(١).
و: مرسَلُ الصُّنابِحي(٢).
و: مرسَلُ قيس بن أبي حازم(٣)، ونحوُ ذلك.

فإنَّ المرسَل إذا صَحَّ إلى تابعيٍّ كبير، فهو حُجَّة عند خلق من الفقهاء.

فإن كان في الرُّوَاةِ ضَعيفٌ إلى مثلِ ابن المسيِّب، ضَعُفَ الحديثُ من قِبَلِ ذلك الرجل، وإن كان متروكاً، أو ساقطاً: وَهَنَ الحديثُ وطُرِح.

ويُوجَدُ في المراسيل موضوعات.

نعم وإن صَحَّ الإسنادُ إلى تابعيٍّ متوسطِ الطبقة(٤)، كمراسيل

(١) هو مسروقُ بن الأَجْدَع الهَمْداني الكوفي، التابعيُّ الفقيه، العابد تلميذُ الصحابي الجليل عبدالله بن مسعود رضي الله عنهما، مات سنة ٦٣. مترجم له في «تهذيب التهذيب» ١٠: ١٠٩.

(٢) هو عبدالرحمن بن عُسَيلة الصُّنابِحي المُرادي، ثقة، من كبار التابعين، قَدِمَ المدينة بعدَ موت النبي صلى الله عليه وسلم بخمسةِ أيام. مات بين سنة ٧٠ و ٨٠ من الهجرة. مترجم له في «تهذيب التهذيب» ٦: ٢٢٩.

(٣) هنا عند لفظ (ومرسل قيس بن) انتهى النقصُ والسَّقْطُ الواقع في نسخة «د». وتوافق الأصلانِ بعده.

(٤) وقع في «ب»: (نعم وإن صح الحديث...). والصوابُ المثبتُ من «د».

٤٠

مجاهد، وإبراهيم(١)، والشعبي، فهو مرسَل جيِّد، لا بأسَ به، يقبَلُه قومٌ ويَرُدُّه آخرون.

ومن أوهى المراسيل عندهم: مراسيلُ الحَسَن(٢).

وأوهى من ذلك: مراسيلُ الزهري، وقتادة، وحُمَيد الطويل، من صغار التابعين.

وغالبُ المحقِّقين يَعُدُّون مراسيلَ هؤلاء مُعْضَلاتٍ ومنقطِعات، فإنَّ غالبَ رواياتِ هؤلاء عن تابعيٍّ كبير، عن صحابي، فالظنُّ بمُرْسِلِه أنه أسقَطَ من إسنادِه اثنين(٣).

٧ ــ المُعْضَل(٤):

هو(٥) ما سَقَط من إسنادِه اثنانِ فصاعداً(٦).

٨ ــ وكذلك المنقطِع(٧):

فهذا النوعُ قَلَّ من احتَجَّ به.

(١) هو إبراهيم بن يزيد النَّخَعي الكوفي، فقيه العراق الثقة الإمام، مات سنة ٩٦. مترجم له في «تهذيب التهذيب» ١: ١٧٧.

(٢) هو الحسن البصري أبو سعيد، الإمام الزاهد المشهور سيد التابعين. مات سنة ١١٠. مترجم له في «تهذيب التهذيب» ٢: ٢٦٣.

(٣) لفظ: (من إسناده)، ساقط من «ب».

(٤) وقع في «د»: (والمعضل)، بالواو. وهي مزيدة خطأ، إذ باقي الأنواع خالية من الواو.

(٥) لفظ: (هو)، زيادة من «ب».

(٦) أي مُتَوالِيَيْن.

(٧) كذا في الأصل. وهو كما ترى لا يحمل تعريفاً مغايراً للنوع الذي قبله. =

معلوم ہوا کہ ان کے نزدیک بھی مراسیل ابراہیم النخعی میں کوئی خرابی نہیں ہے۔

۶) حافظ ابو العباس ابن تیمیہ الحرانی ؒ(م ۷۲۸ھ) کہتے ہیں کہ:

**"ان مراسیل ابراهیم من احسن المراسیل"**

یقینا ابراہیم نخعی ؒ کی مراسیل سب سے اچھی مراسیل میں سے ہیں۔ **(مجوع الفتاوی ج:۳۱ ص: ۳۵۳)**

مزید کہتے ہیں کہ:

**"مراسیل ابراهیم جیاد"**

ابراہیم نخعی ؒ کی مراسیل بہترین اور عمدہ ہیں۔ **(الصارم المسلول ص: ۵۸۴)**

۷) حافظ المغرب ابو عمر بن عبد البر ؒ(م ۴۶۳ھ) فرماتے ہیں کہ:

**"اجمعوا أن مراسیل ابراهیم صحاح"**

محدثین کا اتفاق ہے کہ ابراہیم نخعی کی مراسیل صحیح ہیں۔ **(الاستذکار: ج:۶ ص: ۱۳۷)**

# ابراہیم نخعیؒ (م ۹۶ھ) کی مراسیل صحیح کیوں ہیں؟؟

۸) اس کی وجہ بھی حافظ المغرب ابو عمر بن عبد البرؒ (م ۴۶۳ھ) ذکر کیا کہ :

**وکل من عرف أنه لا یأخذ الا عن ثقة فتدلیسه و مرسله مقبول فمراسیل سعید بن المسیب، و محمد بن سیرین و ابراهیم النخعی عندهم صحاح۔**

ہر وہ راوی جس کے بارے میں یہ مشہور ہو کہ وہ صرف ثقہ راویوں سے ہی روایات لیتا ہے تو اسکی تدلیس اور مرسل روایت مقبول ہے،اس لئے سعید ابن المسیب ،اور محمد بن سیرین اور ابراہیم نخعی رحمہم اللہ کی مرسل روایات محدثین کے نزدیک صحیح ہیں۔

**(التمہید لابن عبدالبر ج: ۱ص: ۳۰ ،واللفظ لہ،الاستذکار ج:۸ص: ۱۳)**



التمهيد

لما في الموطأ من المعاني والأسانيد

تأليف :

الامام الحافظ أبي عمر يوسف بن عبد الله
ابن محمد بن عبد البر النمري الأندلسي
المولود 368 والمتوفى 463 رحمه الله

الجزء الاول

حققه وعلق حواشيه وصححه

الأستاذ مصطفى بن احمد العلوى مدير دار الحديث الحسنية و الأستاذ محمد عبد الكبير البكرى ملحق بوزارة الشؤون الاسلامية

1387 هـ . 1967 م .



– 30 –

وقال علي ابن المديني : سمعت يحيى بن سعيد ، يعني القطان ، يقول :

ينبغي لصاحب الحديث ان تكون فيه خصال : ينبغي ان يكون جيد الأخذ ، ويفهم ما يقال له ، ويبصر الرجال ، ويتعاهد ذلك من نفسه .

وقد ذكرنا في باب أخبار مالك بعد هذا الباب قوله فيمن يؤخذ العلم عنه ، ومذهبه في ذلك هو مذهب جمهور العلماء .

والشرط في خبر العدل على ما وصفنا (١) : أن يروى عن مثله سماعا واتصالا ، حتى يتصل ذلك بالنبي ، صلى الله عليه وسلم .

وأما الارسال ، فكل من عرف بالأخذ عن الضعفاء والمسامحة في ذلك ، لم يحتج بما أرسله ، تابعيا كان أو من دونه ، وكل من عرف أنه لا يأخذ الا عن ثقة فتدليسه ومرسله مقبول .

فمراسيل سعيد بن المسيب ، ومحمد بن سيرين ، وابراهيم النخعي عندهم صحاح ، وقالوا مراسيل عطاء والحسن لا يحتج بها ، لأنهما كانا يأخذان عن كل أحد ، وكذلك مراسيل ابى قلابة وابى العالية (71) .

وقالوا : لا يقبل تدليس الأعمش ، لأنه اذا وقف أحال على غير مليء ، يعنون : على غير ثقة ، اذا سألته عمن هذا ؟ قال : عن موسى بن طريف (72) ، وعباية بن ربعى (73) ، والحسن بن ذكوان (74) .

١) وصفنا : ١ ، وصفناه : ب .

71) أبو العالية رفيع بن مهران الرياحي المتوفى سنة 93 هـ التذكرة 61 ، والخلاصة 119 .
72) موسى بن طريف الاسدى الكوفي ، ميزان الاعتدال 211/3 ، الجرح والتعديل 148/4 .
73) عباية بن ربعى الكوفي انظر الجرح والتعديل 29/2/3 .
74) أبو سلمة الحسن بن ذكوان البصرى الجرح والتعديل 13/2/1 ، والميزان 228/1 .

اس سے تین باتیں معلوم ہوئیں :

۱) امام ابراہیم نخعیؒ صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے۔

۱۱) ابراہیم النخعیؒ کی تدلیس مقبول ہے۔

۱۱۱) ان کی علی الاطلاق مراسیل بھی صحیح ہیں۔

۹) حافظ ابن تیمیہؒ (م ۷۲۸؁ھ) نے بھی کہا ہے کہ :

**”لا یرسل الا عن ثقۃ، کسعید بن المسیب، و ابراھیم النخعی، و محمد بن سیرین“**

۔۔۔وہ لوگ جو صرف ثقہ سے ارسال کرتے ہیں، مثلاً سعید بن المسیبؒ، ابراہیم نخعیؒ، محمد بن سیرینؒ۔۔۔۔

**(اقتضاء الصراط المستقیم لمخالفۃ اصحاب الجحیم ج:۲ص:۳۵۰)**

- حافظ صلاح الدین علائیؒ (م ۷۶۱؁ھ) کہتے ہیں کہ:

۱۰) امام شافعیؒ (م ۲۰۴؁ھ) نے فرمایا کہ :

**”قال الإمام الشافعي رحمہ الله كان ابن سيرين وعروة بن الزبير وطاووس وابراهيم النخعي وغير واحد من التابعين يذهبون الى ان لا يقبلوا الحديث الا عن ثقة“**

امام شافعیؒ نے کہا کہ ابن سیرین اور ابراہیم نخعی، طاؤس اور ان کے علاوہ دیگر تابعین صرف ثقہ کی حدیث کو قبول کرتے تھے۔

ایک اور روایت میں کہا کہ:

**”لا يقبلوا الحديث إلا عن ثقة يعرف ما يروي ويحفظ وما رأيت أحدا من أهل الحديث يخالف هذا المذهب“**

امام شافعیؒ نے کہا کہ ابن سیرین اور ابراہیم نخعی، طاؤس اور ان کے علاوہ دیگر تابعین صرف اس ثقہ راوی کی حدیث کو قبول کرتے تھے، جو اپنی روایت کو سمجھتا اور اسے یاد رکھتا ہو اور میں نے کسی بھی اہل الحدیث کو نہیں دیکھا جو اس مذہب کی مخالفت کرتا ہو۔ **(جامع التحصیل ص: ۶۸، ۶۹، الکفایۃ: ص ۱۳۲، التمہید لابن عبد البر: ج ۱: ص ۳۹)**

۱۱) امام احمد بن حنبلؒ (م ۲۴۱؁ھ) ابراہیم نخعی اور سعید بن المسیب کی مرسل روایات کے بارے میں فرماتے ہیں:

**"مرسلات سعيد بن المسيّب أصحّ المرسلات، ومرسلات إبراهيم النّخعيّ لا بأس بها، وليس في المرسلات أضعف شيء من مرسلات الحسن وعطاء ابن أبي رباح، فإنّهما يأخذان عن كلّ أحد"۔**

سعید بن مسیب رحمہ اللہ کی مرسل روایات، مرسلات میں سب سے زیادہ صحیح ہیں، ابراہیم نخعی رحمہ اللہ کی مرسل روایات میں کوئی حرج نہیں، جبکہ مرسلات میں حسن بصری رحمہ اللہ اور عطاء بن ابی رباح رحمہ اللہ کی مرسلات سے بڑھ کر کوئی ضعیف نہیں، کیونکہ وہ دونوں ہر ایک سے روایات لیتے تھے۔ **(المعرفۃ والتاریخ للفسوی: ج ۳: ص ۲۳۹)**

امام احمدؒ کے اس قول سے یہ بات معلوم ہو رہی ہے کہ ان کے نزدیک ابراہیم النخعی وسعید بن المسیب ثقات کے علاوہ کسی سے روایت نہیں لیتے تھے جس کی وجہ سے ان کی مراسیل مقبول ہیں۔

۱۲) محدث أبو الولید الباجیؒ (م ۴۷۴؁ھ) لکھتے ہیں کہ:

**"لا يرسل الا عن الثقات كإبراهيم النخعي وسعيد بن المسيب"**

ابراہیم النخعی اور سعید بن المسیب ثقہ راویوں کے علاوہ کسی سے بھی ارسال نہیں کرتے تھے۔

**(الإشارة في معرفة الأصول ص: ۲۳۰، نزہۃ النظر: ص ۸۳، ت عتر)**

ان تمام حوالوں کا خلاصہ یہ ہے کہ:

- ابراہیم نخعیؒ کی تمام مراسیل صحیح وجید ہیں اور ان میں کوئی حرج نہیں ہے، سوائے حدیث تاجر البحرین اور حدیث الضحک فی الصلاۃ کے۔

- اس لئے کہ امام، حافظ ابراہیم نخعیؒ (م ۹۶؁ھ) صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے۔ کما قال الائمۃ الجرح و التعدیل[1]۔

[1] حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (م ۸۵۲؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**فإن قيل: فهل عرف أحد غير ابن المسيب كان لا يرسل إلا عن ثقة.**

**قلنا: نعم، فقد صحح الإمام أحمد مراسيل إبراهيم النخعي لكن خصه غيره بحديثه عن ابن مسعود - رضي الله تعالى عنه - كما تقدم.**

**وأما مراسيله عن غيره، فقال يحيى القطان: "كان شعبة يضعف مرسل إبراهيم النخعي عن علي - رضي الله تعالى عنه -".**

**وقال يحيى بن معين: "مراسيل إبراهيم النخعي صحيحة إلا حديث تاجر البحرين وحديث القهقهة"**

**قلت: وحديث القهقهة مشهور رواه الدارقطني وغيره من طريقه. وقد أطنب البيهقي في الخلافيات في ذكر طرقه وعلله۔**

**وأما حديث تاجر البحرين، فأشار به إلى ما رواه أبو بكر بن أبي شيبة في "مصنفه" عن وكيع عن الأعمش، عن إبراهيم النخعي قال: "إن رجلا قال يا رسول الله! إني رجل تاجر أختلف إلى البحرين فأمره أن يصلي ركعتين".**

**وقال البيهقي: "من المعلوم أن إبراهيم ما سمع من أحد من الصحابة، فإذا حدث عن النبي - صلى الله عليه وسلم - يكون بينه وبينه اثنان أو أكثر فيتوقف في قبوله من هذه الحيثية، وأما إذا حدث عن الصحابة، فإن كان ابن مسعود - رضي الله تعالى عنه - فقد صرح هو بثقة شيوخه عنه وأما عن غيره فلا - والله أعلم -"۔ (النكت لابن حجر: ج ۲: ص ۵۵٦-۵۵۷)**

حافظؒ کی اس عبارت میں ۳ باتیں قابل غور ہے۔

(۱) ابراہیم نخعیؒ (م ۹۶؁ھ) صرف عبد اللہ بن مسعودؓ کی روایت میں ثقہ سے روایت کرتے ہیں، دوسروں میں نہیں۔

(۲) ابراہیمؒ کی مراسیل کی علی الاطلاق تصحیح میں امام احمدؒ منفرد ہیں۔

(۲) ابراہیم نخعی عن علی کی روایت ضعیف ہے۔

**پہلی شق کا جواب:**

امام شافعیؒ (م۲۰۴ھ)، امام احمد بن حنبلؒ (م۲۴۱ھ)، حافظ المغرب ابن عبد البرؒ (م۴۶۳ھ)، امام، محدث، حافظ ابو الولید الباجیؒ (م۴۷۴ھ)، اور حافظ ابن تیمیہؒ (م۷۲۸ھ) وغیرہ نے صراحت کی کہ امام ابراہیم نخعیؒ (م۹۶ھ) مطلقاً ثقہ سے روایت کرتے تھے۔

لہذا ارسال عن عبد اللہ کے سلسلہ میں ابراہیم نخعی کے قول کے ساتھ ساتھ، دیگر ائمہ جرح وتعدیل کے اقوال پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ امام ابراہیم نخعیؒ (م۹۶ھ) مطلقاً ثقہ سے روایت کرتے تھے۔

لہذا اسے صرف عن عبد اللہ کے ساتھ خاص کرنا غیر صحیح ہے۔

**دوسری شق کا جواب:**

امام احمد بن حنبلؒ (م۲۴۱ھ) کے ساتھ ساتھ، امام یحیی بن سعید القطانؒ (م۱۹۸ھ)، امام یحیی بن معینؒ (م۲۳۳ھ) امام ابن المدینیؒ (م۲۳۴ھ)، حافظ المغربؒ (م۴۶۳ھ)، امام، محدث، حافظ ابو الولید الباجیؒ (م۴۷۴ھ)، حافظ عبد الحق الاشبیلیؒ (م۵۸۱ھ)، حافظ ابن تیمیہؒ (م۷۲۸ھ) حافظ ابو الفتح بن سید الناسؒ (م۷۳۴ھ) حافظ ذہبیؒ (م۷۴۸ھ) وغیرہ ائمہ نے ابراہیمؒ کی مراسیل کی علی الاطلاق تصحیح کی ہے۔

لہذا معلوم ہوا کہ ابراہیمؒ کی مراسیل کی علی الاطلاق جید، صحیح اور حجت ہیں۔ الحمد للہ

**نوٹ نمبر ۱:**

امام یحیی بن سعید القطانؒ (م۱۹۸ھ) اور امام علی بن المدینیؒ (م۲۳۴ھ) کا حوالہ آگے آرہا ہے۔

**نوٹ نمبر ۲ :**

امام یحیی بن معینؒ نے حدیث **تاجر البحرین** اور **حدیث الضحک فی الصلاۃ** کے علاوہ علی الاطلاق ابراہیمؒ کی تمام مراسیل کی تصحیح فرمائی ہے، لہذا ان کا قول بھی امام احمدؒ کی تائید میں ہے۔

اور ابراہیم نخعیؒ نے **حدیث الضحک فی الصلاۃ** کو بطریق ابوہشام، ابو العالیہؒ سے ارسال کیا ہے۔ **(الخلافیات للبیہقی: ج۱: ص۴۰۸)** اور ہم ثابت کر چکے ہے کہ یہ حدیث ابو العالیہ کی طریق سے رسول اللہ ﷺ تک متصل ثابت ہے، جس کی تفصیل گزر چکی۔ **(مجلہ الاجماع: ش۶: ص۶، سنن الدارقطنی: ج۱: ص۳۱۱)**

اس لحاظ سے صرف **حدیث تاجر البحرین** ہی باقی رہتی ہے۔ واللہ اعلم

**تیسری شق کا جواب:**

اگر چہ شعبہؒ (م۱۶۰ھ) نے ابراہیم عن علی کی روایت کو ضعیف کہا، لیکن آگے خود ناقل امام یحیی بن سعید القطانؒ (م۱۹۸ھ) امام شعبہؒ (م۱۶۰ھ) کا رد کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ "**إبراهيم عن علي أحب إلي من مجاهد عن علي**" ابراہیم نخعی عن علی کی روایت مجھے مجاہد عن علی کی روایت سے زیادہ محموب ہے۔ **(الکفایۃ: ص ۳۸۷)**۔

**مجاھد عن علی کی سند کا حال:**

مجاہد بن جبرؒ (م۱۰۴ھ) کا حضرت علیؓ سے سماع کے سلسلہ میں محدثین کا اختلاف ہے، ائمہ عظام کی ایک جماعت مثلاً امام بخاریؒ (م۲۵۶ھ)، امام ابو احمد الحاکم الکبیرؒ (م۳۷۸ھ)، حافظ ضیاء الدین مقدسیؒ (م۶۴۳ھ)، امام ابو عبد اللہ یاقوت الحمویؒ (م۶۲۶ھ)، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (م۸۵۲ھ) وغیرہ کے نزدیک مجاہد بن جبرؒ کا سماع حضرت علیؓ سے ثابت ہے۔ **(التاریخ الکبیر للبخاری: ج۷: ص ۴۱۱، طبع حیدر آباد، الاسماء والکنی للحاکم الکبیر: ج۴: ص ۸۸، الاحادیث المختارۃ للمقدسی: ج۲: ص ۳۳۹، ارشاد الاریب للحموی: ج۵: ص ۲۲۷۲، اتحاف المھرۃ لابن حجر: ج۱۸: ص ۱۶۰، تہذیب التہذیب: ج۱۰: ص ۴۲)**۔

اور مجاہدؒ (م۱۰۴ھ) کی پیدائش (۲۱ھ) ہوئی، اس لحاظ سے حضرت علیؓ (م۴۰ھ) سے سماع بھی ممکن تھا اور ایک روایت میں مجاہدؒ نے حضرت علیؓ سے سماع کی تصریح بھی کر دی، جس کو مجاہدؒ سے ان کے ۳، ۳ شاگرد، ثقہ، حجۃ، امام ایوب سختیانیؒ (م۱۳۱ھ)، ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث **وھیب** بن خالدؒ (م۱۶۵ھ) اور ثقہ راوی موسی الطحانؒ وغیرہ نے بیان کیا ہے۔
**(الاعلام للزرکلی: ج۵: ص ۲۷۸، حلیۃ الاولیاء لابی نعیم: ج۱: ص ۷۰، الاحادیث المختارۃ للمقدسی: ج۲: ص ۳۳۶-۳۳۷)**

**"مجاھد عن علی" کی بارے میں امام یحیی بن سعید القطانؒ کی رائے:**

- امام یحیی بن سعید القطانؒ (م۱۹۸ھ) کہتے ہیں کہ "**أما مجاهد عن علي فليس بها بأس؛ إنه قد أسند عن ابن أبي ليلى، عن علي**" جہاں تک مجاہد عن علی کی سند کی بات ہے، تو ان میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اس لئے کہ مجاہدؒ اس کو ابن ابی لیلیٰ عن علی سے مسند بیان کرتے ہیں۔ **(تاریخ ابن ابی خیثمہ: ج۱: ص ۲۰۲)**

لہذا جب مجاہد عن علی کی سند میں کوئی حرج نہیں، تو ابراہیم عن علی کی سند امام یحیی بن سعید القطانؒ (م۱۹۸ھ) کے نزدیک اصح اور ثبت ہو گی، یہی وجہ ہے کہ ہم نے اوپر کہا کہ امام یحیی القطانؒ (م۱۹۸ھ) نے امام شعبہؒ (م۱۶۰ھ) کا رد کیا ہے۔

**امام یحیی بن سعید القطانؒ کی نظر میں ابراہیم نخعیؒ (م۹۶ھ) کی دیگر مراسیل کا مقام:**

امام الجرح والتعدیل یحیی بن سعید القطانؒ (م۱۹۸ھ) فرماتے ہیں کہ:

**"ان مراسیل ابراھیم عن ابن مسعود وعمر صحاح کلھا وما ارسل منھا أقوی من الذی أسند"**

یقیناابراہیم نخعیؒ کی ابن مسعودؓ اور عمرؓ سے تمام کی تمام مرسل روایات صحیح ہیں اور ان کی مرسل حدیث مسند حدیث سے زیادہ قوی ہے۔**(التمہید لابن عبدالبر ج:۱۵ص: ۹۴)**

**اسکین:**



التمهيد لما في الموطأ من المعاني والأسانيد

تأليف: لأبي عمر يوسف بن عبد الله بن محمد بن عبد البر النمري القرطبي

(368 - 463 هـ)

الجزء الخامس عشر

☆

تحقيـق: سعيد أحمـد أعراب

1406 هـ - 1985 م

تدخل في الحيضة الثالثة ، أسانيدها صحاح قوية ، قال : ثم ذهب بعد احمد الى هذا .

قال ابو عمر : الاختلاف الذي حكاه احمد بن حنبل في حديث عمر وعبد الله ، هو ان الأعمش يرويه عن ابراهيم ، عن عمر وعبد الله ، انهما قالا : هو احق بها - ما لم تغتسل من الحيضة الثالثة : وكذلك رواه حماد ، عن ابراهيم مرسلا عن عمر وعبد الله - كما رواه الاعمش : وكذلك رواه ابو معشر ايضا ، ورواه الحكم ، عن ابراهيم ، عن الاسود ، عن عمر وعبد الله ، قالا : هو احق بها - ما لم تغتسل من الثالثة : فهذا هو الاختلاف الذي عنى احمد بن حنبل - والله اعلم .

ومن خالفنا يقول إن مراسيل ابراهيم عن ابن مسعود وعمر صحاح كلها ، وما ارسل منها اقوى من الذي اسند ، حكى هذا القول يحيى القطان وغيره ؛ وقد ذكرنا في صدر هذا الديوان ما يشفي في هذا المعنى عن ابراهيم وغيره .

واما حديث علي ، فرواه قتادة ، عن سعيد بن المسيب ، عن علي ؛ ورواه جعفر بن محمد، عن ابيه ، عن علي ، انه قال : له الرجعة حتى تغتسل من الحيضة الثالثة .

94

معلوم ہوا کہ امام یحیی بن سعید القطانؒ **(م۱۹۸ھ)** کے نزدیک ابراہیم نخعیؒ کی تمام مراسیل مطلقاً مقبول اور مضبوط ہیں۔

- امام احمد بن حنبلؒ **(م۲۴۱ھ)** سے بھی پوچھا گیا کہ **"أیما أحب إلیك: إبراھیم عن عليؓ، أو مجاھد عن عليؓ"** آپؒ کے نزدیک کون سی روایت زیادہ محبوب ہے، ابراہیم عن علی یا مجاہد عن علی، تو امام احمدؒ جواب میں کہتے ہیں کہ

## ابراھیم عن عبداللہ کی روایت کا ائمہ جرح وتعدیل اور محدثین کے نزدیک مقام اور مرتبہ:

ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل کی حجیت ثابت ہونے کے بعد "**ابراھیم عن عبداللہ**" کی روایت کا خاص طور سے ائمہ جرح وتعدیل اور محدثین کے نزدیک کیا مقام ہے، اس کو ملاحظہ فرمائیے:

۱۳) امام الجرح والتعدیل یحیی بن سعید القطانؒ (**م ۱۹۸ھ**) فرماتے ہیں کہ:

**"ان مراسیل ابراھیم عن ابن مسعود وعمر صحاح کلھا وما ارسل منھا أقوی من الذی أسند"**

یقینا ابراہیم نخعیؒ کی ابن مسعودؓ اور عمرؓ سے تمام کی تمام مرسل روایات صحیح ہیں اور ان کی مرسل حدیث، مسند حدیث سے زیادہ قوی ہے۔(**التمہید لابن عبدالبر ج:۱۵ص: ۹۴**)

۱۴) **ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث**، امام ابو جعفر طحاویؒ (**م ۳۲۱ھ**) صحیح سند کے ساتھ ابراہیم نخعیؒ کے قول[2] کو ذکر کرنے بعد، اس کی شرح میں کہتے ہیں کہ:

**" فأخبر أن ما أرسله عن عبد الله, فمخرجه عنده أصح من مخرج ما ذكره عن رجل بعينه عن عبد الله "**

ابراہیم نخعیؒ (**م ۹۶ھ**) خود ذکر کرتے ہیں کہ (جب) وہ عبد اللہؓ سے مرسلاً روایت کریں، تو اس کا مخرج (روایت) ابراہیم نخعیؒ (**م ۹۶ھ**) کے نزدیک متصل روایت سے زیادہ صحیح ہے۔(**شرح معانی الآثار : حدیث نمبر ۱۳۶۲، نیز دیکھئے شرح ابو داود للعینی: ج۳: ص ۳۰۱**)

---

"**إبـــراهيم عـــن علـــيّ؛ لأن هـــذا كـــان مقيمًـــا**" ابراہیم عن علی، اس لئے کہ یہ (ابراہیم) (کوفہ ہی میں) مقیم تھے۔(**الجامع لعلوم الإمام أحمد - علوم الحديث: ج۱۵: ص ۴۱۹**)

معلوم ہوا کہ ائمہ کے نزدیک **ابراہیم عن علی** کی مرسل روایت بھی درست، صحیح ومضبوط ہے، اور یہی راجح ہے۔ واللہ اعلم

[2] حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (**م ۸۵۲ھ**) نے بھی اس قول کی سند کو صحیح کہا ہے۔(**النکت لابن حجر: ج۲: ص ۵۵۵**)

۱۵) حافظ المغرب ابن عبدالبرؒ (م ۴۶۳؁ھ) یہ بھی کہتے ہیں کہ:

**عن سلیمان عن الاعمش قال قلت لابراھیم اذا حدثتنی حدیثا فأسندہ فقال اذا قلت عن عبداللہ یعنی ابن مسعود فاعلم أنہ عن غیر واحد، و اذا سمیت لک أحدا فھو الذی سمیت قال أبو عمر الی ھذا نزع من اصحابنا من زعم أن مرسل الامام أولی من مسندہ لان فی ھذا الخبر مایدل علی ان مراسیل ابراھیم النخعی أقوی من مسانیدہ وھو لعمری کذلک۔**

امام اعمشؒ سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے امام ابراہیم النخعی سے کہا کہ جب آپ مجھے کوئی حدیث بیان کریں تو اس کی سند بھی بیان کردیں،تو انہوں فرمایا: میں جب کہوں کہ عبداللہ بن مسعود سے مروی ہے تو تم جان لو کہ وہ کئی لوگوں سے مروی ہے ۔(یعنی کئی لوگوں سے میں نے اس روایت کو سنا ہے) اورجب میں تم سے کسی ایک کا نام بیان کروں تو میں نے وہ روایت انہیں سے سنی ہے۔ (یہ قول صحیح سند سے ثابت ہے)

امام ابن عبدالبرؒ (م ۴۶۳؁ھ) کہتے ہیں کہ اس قول سے ہمارے اصحاب نے دلیل پکڑی ہے،جن کا یہ ماننا ہے کہ امام ابراہیم النخعیؒ کی مرسل روایات ان کی مسند روایات سے بہتر ہے،اس لئے کہ اس روایت میں دلیل ہے کہ ابراہیم نخعیؒ کی مرسل روایات ان کی مسند روایات سے زیادہ اقوی ہیں،آگے ابن عبدالبرؒ تائید میں کہتے ہیں کہ یقینا مراسیل ابراہیم اسی طرح ہیں۔ **(التمہید لابن عبدالبر ج:۱ص: ۳۷،۳۸)**

۱۶) حافظ ابن رجبؒ **(م ۷۹۵؁ھ)** ابراہیم نخعیؒ کے قول کی شرح میں کہتے ہیں کہ **"ھذا یقتضی ترجیح المرسل علی المسند"** ابراہیم نخعیؒ کا یہ قول ان کی مرسل روایت کا ان کی مسند روایت پر ترجیح کا تقاضا کرتا ہے۔ **(شرح علل ترمذی ص: ۵۴۲)**

۱۷) امام ابوالحسن الدار قطنیؒ(م ۳۸۵؁ھ) **"عن ابراھیم عن ابن مسعود"** کے دفاع میں کہتے ہیں کہ:

**" فهذه الرواية وإن كان فيها إرسال فإبراهيم النخعي هو أعلم الناس بعبد الله وبرأيه وبفتياه , قد أخذ ذلك عن أخواله علقمة , والأسود , وعبد الرحمن ابني يزيد , وغيرهم من كبراء أصحاب عبد الله , وهو القائل: "إذا قلت لكم: قال عبد الله بن مسعود فهو عن جماعة من أصحابه عنه , وإذا سمعته من رجل واحد سميته لكم "**

اس روایت میں اگر چہ (ابراہیم کا) ارسال ہے، لیکن ابراہیم نخعیؒ عبد اللہ بن مسعودؓ کے اجتہاد اور فتاوی کو سب سے زیادہ جاننے والے تھے، جو انہوں نے اپنے ماموؤں علقمہ، اسود بن یزید، عبد الرحمن بن یزید وغیرہ ابن مسعودؓ کے بڑے بڑے شاگردوں سے حاصل کیا تھا، وہ کہتے تھے کہ جب میں تم سے کہوں کہ ابن مسعودؓ نے کہا: تو (سمجھ لو،) وہ ابن مسعودؓ کے اصحاب کی ایک جماعت سے مروی ہے، اور جب میں ان کا کوقول کسی ایک آدمی سے سنتا، تو میں اس ایک آدمی کا نام تم لوگوں سے ذکر کرتا ہوں۔ **(سنن دار قطنی: ج۴: ص ۲۲۶، حدیث نمبر ۳۳۶۵)**

۱۸) حافظ علاء الدین مغلطائیؒ (م ۷۶۲ھ) بھی ابراہیم عن عبد اللہ کی روایت کی صحت کو تسلیم کرتے ہے۔ **(شرح ابن ماجہ للمغلطائی: ص ۱۴۶۸)**

۱۹) امام، حافظ علی بن عثمان المار دینیؒ (م ۷۵۰ھ) ابراہیم کی مرسل روایت کو ذکر کرنے کے بعد کہتے ہیں کہ:

**" وقد ذكر البيهقي في هذا الكتاب عن ابن معين ان مرسلات النخعي صحيحة الا حديثين ليس هذا منهما وقد بسطنا الكلام على صحة مرسل النخعي في باب المبتوتة "**

اور امام بیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) نے اسی کتاب میں ابن معینؒ سے روایت ذکر کی ہے کہ ابراہیم کی مرسلات صحیح ہیں سوائے ۲ حدیثوں کے، یہ مرسل روایت ان میں سے نہیں ہے، اور ہم نے ابراہیم نخعی کی مراسیل کی صحت پر تفصیلی کلام **باب المبتوتة** میں کیا ہے۔ **(الجوہر النقی: ج۷: ص ۳۷۹)**[3]

۲۰) حافظ ابن حجرؒ (م ۸۵۲ھ) لکھتے ہیں کہ:

**" فإن قيل: فهل عرف أحد غير ابن المسيب كان لا يرسل إلا عن ثقة.**

[3] اس سے معلوم ہوا کہ امام، حافظ علی بن عثمان المار دینیؒ (م ۷۵۰ھ) کے نزدیک ابراہیم نخعی کی مراسیل علی الاطلاق صحیح ہے۔

**قلنا: نعم، فقد صحح الإمام أحمد مراسيل إبراهيم النخعي لكن خصه غيره بحديثه عن ابن مسعود - رضي الله تعالى عنه - كما تقدم"**

پھر اگر کہا جائے کہ ابن مسیبؒ کے علاوہ کیا کوئی ہے جو صرف ثقہ سے ارسال کرتا ہے؟

تو ہم کہتے ہیں کہ ہاں! امام احمد بن حنبلؒ نے ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل کو صحیح قرار دیا ہے، لیکن دوسرے لوگوں نے اس کو ابن مسعودؓ کے حدیث کے ساتھ خاص کیا ہیں، جیسا کہ گزر چکا۔ **(النکت لابن حجر: ج۲: ص۵۵)**

۲۱) محدث عینیؒ (م۸۵۵ھ) نے بھی ابراہیم عن عبد اللہ کی روایت کی صحت کو تسلیم کیا اور اس کو متصل کی روایت سے اولی اور اقوی قرار دیا ہے۔ **(نخب الافکار: ج۴: ص۱۸۴)**

۲۲) امام بیہقیؒ (م۴۵۸ھ) بھی فرماتے ہیں کہ:

**" أما إذا حدث عن الصحابة، فإن كان ابن مسعود - رضي الله تعالى عنه - فقد صرح هو بثقة شيوخه عنه وأما عن غيره فلا "**

ابراہیم نخعیؒ جب صحابہ میں سے ابن مسعودؓ سے روایت کریں، تو انہوں نے خود صراحت کیا ہے، کہ اس روایت میں ان کے شیوخ ثقہ ہیں، اور جب وہ ابن مسعودؓ کے علاوہ سے روایت کریں، تو وہاں پر کوئی امام صاحب نے صراحت نہیں کی۔ **(النکت: ج۲: ص۵۵۷، جامع التحصیل للعلائی: ص۱۴۱، صحیح ابی داود للالبانی: ج۶: ص۳۰۱)**

۲۳) حافظ صلاح الدین العلائیؒ (م۷۶۱ھ) نے کہا: کہ " **جماعة من الأئمة صححوا مراسيله كما تقدم وخص البيهقي ذلك بما أرسله عن ابن مسعود** "۔ **(جامع التحصیل للعلائی: ص۱۴۱)**

۲۴) حافظ ولی الدین، ابن العراقیؒ (م۸۲۶ھ) ۔ **(تحفۃ التحصیل: ص۲۰، انوار الطریق: ص۸)**

۲۵) امام، حافظ، امیر المومنین فی الحدیث، علی بن المدینیؒ (م۲۳۴ھ) کے نزدیک بھی ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل علی الاطلاق مقبول ہے۔[4]

---

[4] حافظ صلاح الدین علائیؒ (م۷۶۱ھ) فرماتے ہیں کہ:

۲۶) حافظ ابن القیمؒ (م ۷۵۱؁ھ) نے بھی ابراہیم نخعی عن ابن مسعودؓ کی ایک مرسل روایت پر ابن حزمؒ کے اعتراض کا بہترین جواب دیا ہے اور ثابت کیاہے کہ ابراہیم نخعی عن ابن مسعود کی روایت مقبول ہے۔

ان کے الفاظ یہ ہیں :

**ابراهيم لم يسمع من عبدالله، ولكن الواسطة بينه وبين اصحاب عبدالله كعلقمه ونحوه، وقد قال ابراهيم : اذا قلت قال عبدالله فقد حدثني به غير واحد عنه واذا قلت :قال فلان عنه فهو عمن سميت اوكما قال، ومن المعلوم ان بين ابراهيم وعبدالله ائمة ثقات لم يسم قط منهما ولا مجروحا ولا مجهولا فشيوخه الذين أخذ عنهم عن عبدالله أئمة أجلاء نبلاء وكانوا كما قيل : سرج الكوفة وكل من له ذوق في الحديث اذا قال ابراهيم :قال عبدالله لم يتوقف في ثبوته عنه، وان كان غيره ممن في طبقته لو قال :قال عبدالله لا يحصل لنا الثبت بقوله، فابراهيم عن عبدالله نظير ابن المسيب عن عمر ونظير مالک عن ابن عمر، فان الوسائط بين هؤلاء وبين الصحابة رضى الله عنهم اذا سموهم وجدوا من اجل الناس وأوثقهم وأصدقهم، ولا يسمون سواهم البتة، ودع ابن مسعود في هذه المسألة۔ (زاد المعاد ج:۵ ص: ۵۸۰)**[5]

---

**"من عرف عادته أنه لا يرسل إلا عن ثقة فيقبل مرسله۔۔۔۔ وهذا اختيار جماعة كثيرين من أئمة الجرح والتعديل كيحيى بن سعيد القطان وعلي بن المديني وغيرهما"**

جو راوی عادتاً عام طور سے صرف ثقہ سے روایت کرتا ہے، تو اس کی مرسل قبول کی جائے گی، یہ جمہور ائمہ جرح وتعدیل مثلاً یحیی بن سعید القطانؒ، علی بن المدینیؒ وغیرہ کا قول ہیں۔ **(جامع التحصیل: ص ۳۷)**

اور ابراہیم نخعیؒ اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے، جیسا کہ تفصیل **ص: ۶** پر موجود ہے۔

معلوم ہوا کہ ابن المدینیؒ کے مذہب کے مطابق بھی ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل علی الاطلاق مقبول ہے۔

[5] ابن قیمؒ کی عبارت میں امام بیہقیؒ کے اعتراض "**ابراهيم النخعي وان كان ثقة فانا نجده يروى عن قوم مجهولين لا يروى عنهم غيره مثل هني بن نويرة وحزافة الطائي وفرثع الضبي ويزيد بن اويس وغيرهم**" کا بھی جواب آچکا ہے، لہذا امام بیہقیؒ کا اعتراض صحیح نہیں ہے۔

۲۷) امام ابوداؤدؒ نے بھی ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل کو ابو اسحق سبیعی کی مراسیل پر ترجیح دی ہے۔

**(اکمال تہذیب الکمال للمغلطائی ج: ۱ص: ۳۲۰)**

اسی طرح درج ذیل سلفی، غیر سلفی وعرب علماء کے نزدیک "**ابرھیم عن ابن مسعود**" کی سند مقبول و صحیح ہے:

۲۸) شیخ ابوعبد الرحمٰن مقبل بن ہادیؒ۔ **(بشائر الفرح بتقریب فوائد الامام الوداعی: ص۱۲۹)**

۲۹) شیخ سعد بن عبد اللہ بن عبد العزیز آل حمید۔

**(التفسیر من سنن سعید بن منصور: ج۳: ص۱۲۱۸، ت سعد بن عبد اللہ)**

۳۰) شیخ امام بن علی بن امام۔ **(مسند الفاروق: ج۱: ص۱۲۱، ت امام بن علی)**

۳۱) شیخ جمال بن محمد السید۔ **(ابن قیم و جھودہ فی خدمۃ السنۃ: ج۳: ص۲۲۵)**

۳۲) شیخ یوسف بن ماجد المقدسی الحنبلی۔ **(المقرر علی ابواب المحرر: ج۲: ص۲۶۷)**

۳۳) شیخ ناصر بن محمد بن عبد العزیز العبد اللہ۔ **(المطالب العالیۃ: ج۳: ص۶۱۶، ت ناصر بن محمد)**

۳۴) شیخ محمد بن ظافر بن عبد اللہ الشہری۔ **(المطالب العالیۃ: ج۱۵: ص۲۹۷، ت محمد بن ظافر)**

۳۵) شیخ عادل مرشد۔

۳۶) شیخ شعیب الارنووطؒ۔ **(سنن ابو داود: ج۷: ص۵۳۷، ت الارنووط، مسند احمد: ت الارنووط، عادل)**

---

نیز خود محدثین (جن میں امام شافعیؒ بھی شامل ہیں انہوں) نے بھی واضح کیا ہے کہ امام ابراہیم النخعیؒ صرف ثقہ سے ہی روایت کرتے ہیں، جس کی تفصیل گزر چکی، لہذا یہ کہنا کہ امام ابراہیم نخعیؒ مجہولین سے روایت کرتے ہیں صحیح نہیں ہے۔ نیز دیکھئے ص: ۴۳۔

۳۷)	غیر مقلد شیخ غلام محمد بن زکریا پاکستانی۔ **(ماصح من آثار الصحابة فی الفقه: ج۱: ص ۹۴)**

۳۸)	شیخ عبد القادر الارنوطؒ۔ **(جامع الاصول: ج۱: ص ۱۱۷، ت** عبد القادر الارنوط)

۳۹)	شیخ بشار العواد معروف۔ **(تھذیب الکمال: ج۲: ص ۲۳۹، ت بشار)**

۴۰)	شیخ محمد عمرو عبد اللطیف۔ **(تبییض الصحیفة باصول الاحادیث الضعیفة: ج۱: ص ۹۲)**

۴۱)	شیخ ابو المنذر محمود بن محمد المنیاوی۔ **(شرح الموفظة للذھبی: ص ۱۲۶)**

۴۲)	شیخ ابراہیم بن عبد اللہ بن عبد الرحمٰن المدیہش۔ **(تخریج احادیث حیاۃ الحیوان للدمیری: ص ۱۰۰۱)**

۴۳)	شیخ خالد بن ضیف اللہ الشلاحی۔ **(التبیان فی تخریج احادیث بلوغ المرام: ج۷: ص ۵۱۸)**

۴۴)	شیخ محمد بن رزق بن طرھونی۔ **(موسوعہ فضائل سور و آیات القران- قسم الصحیح: ج۲: ص ۴۷۱)**

۴۵)	شیخ عبد العزیز بن مرزوق الطریفی۔

**(التحجیل في تخریج مالم یخرج من الأحادیث والآثار في إرواء الغلیل: ص ۲۷۸)**

۴۶)	شیخ ناصر الدین الالبانیؒ۔[6]

---

[6] **قال شیخ المعلّمی علیہ الرحمہ:**

**أقول: ولیس ھذا الخبر من تلك الأربعة.**

**وروی الثوري عن « حماد بن أبي سلیمان عن إبراھیم قال: قال عبد الله: لا تقطع الید إلا في ترس أو حجفة. قلت لإبراھیم: کم قیمته؟ قال: دینار» . والثوري یدلس، وحماد سيء الحفظ، حتی قال حبیب بن أبي ثابت: «وکان حماد یقول: قال إبراھیم: ط فقلت والله إنك لتکذب أو إن إبراھیم لیخطئ» . وقد قال حماد نفسه لما قیل له: قد سمعت من إبراھیم؟: «إن العھد قد طال بإبراھیم» . وإبراھیم عن عبد الله منقطع، وما روي عنه (1) أنه قال: إذا قلت: قال عبد الله، فھو عن غیر واحد عن عبد الله. لا یدفع**

الانقطاع لاحتمال أن يسمع إبراهيم عن غير واحد ممن لم يلق عبد الله، أو ممن لقيه وليس بثقة، (2) واحتمال أن يغفل إبراهيم عن قاعدته،

(۱) قال شیخ الالبانی رحمہ اللہ: قلت: تصدير المصنف رحمه الله لقول إبراهيم المذكور بقوله: «روي» مما يشعر إصطلاحاً - بأنه لم يثبت عنده، ولعل عذره في ذلك أنه لم يقف على إسناده، وإلا لجزم بصحته، فقد أخرجه ابن سعد في «الطبقات» (190/6): أخبرنا عمرو ابن الهيثم أبو قطن قال: حدثنا شعبة عن الأعمش قال: قلت: لإبراهيم: إذا حدثتني عن عبد الله فأسند، قال: إذا قلت: قال عبد الله، فقد سمعته من غير واحد من أصحابه، وإذا قلت: حدثني فلان، فحدثني فلان». وهذا إسناد صحيح رجال ثقات، وقد أخرجه أبو زرعة الدمشقي في «تاريخ دمشق» (ق 2/131): حدثنا أحمد بن سيبويه قال: حدثنا عمرو بن الهيثم به، إلا أنه قال: «فحدثني وحده».

أقول: وإذا تأمل الباحث في قول إبراهيم «من غير واحد من أصحابه» يتبين له ضعف بعض الإحتمالات التي أوردها المصنف على ثبوت رواية إبراهيم إذا قال: قال ابن مسعود، فأن قوله: «من أصحابه» يبطل قول المصنف «أن يسمع إبراهيم من غير واحد ممن لم يلق عبد الله»، كما هو ظاهر. وعذره في ذلك، أنه نقل قول إبراهيم هذا من «التهذيب»، ولم يقع فيه قوله: «من أصحابه» الذي هو نص في الاتصال. ن.

(۲) قال شیخ الالبانی رحمہ اللہ: قلت: هذا فيه بعد. فأننا لا نعلم في أصحاب ابن مسعود المعروفين من ليس بثقة، ثم أن عبارته المتقدمة منا آنفاً صريحة في أنه لا يسقط الواسطة بينه وبين ابن مسعود إلا الذي كان حدثه عنه أكثر من واحد من أصحابه. فكون الأكثر منهم - لا الواحد - غير ثقة بعيد جداً. لا سيما وإبراهيم إنما يروي كذلك مشيراً إلى صحة الرواية عن ابن مسعود. والله أعلم. (التنكيل للمعلمی مع تعليقات الالبانی: ج ۲: ص ۸۹۸)

قال شیخ الالبانی رحمہ اللہ: وإسناده صحيح؛ لأن مراسيل إبراهيم - وهو ابن يزيد النَّخَعِيّ - عن ابن مسعود صحيحة؛ كما قال البيهقي۔ (صحيح ابی داود: ج ٦: ص ۳۰۱)

قال شیخ الالبانی رحمہ اللہ: قلت: وإسناده حسن ورجاله كلهم ثقات رجال مسلم، غير شيخ الطبراني وهو علي بن عبد العزيز - وهو البغوي - ثقة حافظ، وإبراهيم هو ابن يزيد النخعي. وقد يقول قائل: إنه مرسل منقطع بين إبراهيم وابن مسعود فكيف تحسن إسناده؟ فأقول: نعم، ولكن جماعة من الأئمة صححوا مراسيله، وخص البيهقي ذلك بما أرسله عن ابن مسعود كما نقله في "التهذيب". وقول البيهقي هو الصواب، لقول الأعمش: قلت لإبراهيم: أسند لي عن ابن مسعود، فقال إبراهيم: إذا حدثتكم عن رجل عن عبد الله فهو الذي سمعت، وإذا قلت: قال عبد الله، فهو عن غير واحد عن عبد الله. فهذا صريح في أن ما أرسله عن ابن مسعود يكون بينه وبين ابن مسعود أكثر من واحد، وهم وإن كانوا مجهولين، فجهالتهم مغتفرة، لأنهم جمع من جهة ومن التابعين - بل وربما من كبارهم - من جهة أخرى، وهذه فائدة أخرى سبق أن ذكرتها في موضع آخر، لا يحضرني الآن۔ (الصحيحة: ج ۵: ص ۳۱۷)

خلاصہ یہ ہے کہ ائمہ جرح وتعدیل، محدثین اور علماء کے نزدیک امام ابراہیم النخعی عن عبداللہ کی مرسل روایات صحیح اور حجت ہیں ،لہذا ان کی مراسیل کا انکار کرنا باطل ومردود ہے۔

## ”ابراھیم النخعی عن عبداللہ“ اور دیگر مراسیل ائمہ پر ارشاد الحق اثری صاحب کے اعتراضات اور ان کے جوابات۔

اثری صاحب مراسیل ابراہیم کی تصحیح میں صرف امام احمدؒ کا حوالہ ذکر کیا اور آگے کہتے ہیں کہ:

”لیکن اصولاً یہ بات بھی محل نظر ہے، بلاشبہ حضرت ابراہیم النخعیؒ نے صراحت کی ہے کہ حضرت ابن مسعودؓ کی سند میں میرے شیوخ ثقہ ہیں، مگر راوی کا **اخبرنی ثقة** یا **اخبرنی شیخ ثقة** کے الفاظ ادا کرنا جب راوی کی توثیق اور حدیث کی تصحیح پر دال نہیں، تو ابراہیمؒ کے اس قول میں یہ امتیاز اور ترجیح کیوں ہے؟ غالباً اس بنا پر حافظ ذہبیؒ نے لکھا ہے کہ:

اس بات پر اتفاق ہے کہ ابراہیم حجت ہیں مگر جب وہ ابن مسعودؓ وغیرہ سے مرسل روایت کریں تو حجت نہیں۔ **(میزان)**

علامہ زیلعیؒ ایک حدیث کے متعلق نقل کرتے ہیں کہ:

محمد بن جابرؒ پر بہت سے ائمہ نے کلام کیا ہے اور ابراہیمؒ کی حضرت ابن مسعودؓ سے ملاقات نہیں ہوئی، پس یہ حدیث ضعیف اور منقطع ہے۔ **(توضیح الکلام: ۵۴۴)**

**الجواب:**

اولاً **”ابراھیم النخعی عن عبداللہ“** کی سند کی تصحیح کرنے والے ائمہ میں امام احمد بن حنبلؒ **(م ۲۴۱ھ)** کے ساتھ، امام یحیی بن سعید القطانؒ **(م ۱۹۸ھ)**، امام یحیی بن معینؒ **(م ۲۳۳ھ)**، امام علی بن المدینیؒ **(م ۲۳۴ھ)**، **ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث**، امام ابو جعفر طحاویؒ **(م ۳۲۱ھ)**، امام ابو الحسن الدارقطنیؒ **(م ۳۸۵ھ)**، امام بیہقیؒ **(م ۴۵۸ھ)**، حافظ المغرب، امام ابن عبد البرؒ **(م ۴۶۳ھ)**، امام، حافظ، أبو الولید الباجیؒ **(م ۴۷۴ھ)**، امام عبد الحق اشبیلیؒ **(م ۵۸۱ھ)**، حافظ ابو العباس ابن تیمیہ الحرانیؒ **(م ۷۲۸ھ)**، حافظ ابن سید الناسؒ **(م ۷۳۴ھ)**، امام ذہبیؒ **(م ۷۴۸ھ)**، امام، حافظ علی بن عثمان الماردینیؒ **(م ۷۵۰ھ)**، حافظ ابن القیمؒ **(م ۷۵۱ھ)**، حافظ صلاح الدین علائیؒ **(م ۷۶۱ھ)**، حافظ علاء الدین مغلطائیؒ **(م ۷۶۲ھ)**،

حافظ ابن رجب (م ۷۹۵ھ)، حافظ ولی الدین، ابن العراقی (م ۸۲۶ھ) حافظ ابن حجر (م ۸۵۲ھ)، محدث عینی (م ۸۵۵ھ) وغیرہ ائمہ بھی ہیں۔

نیز موجودہ زمانے کے سلفی، غیر سلفی و عرب محققین کی ایک جماعت نے بھی اس سند کی صحت کو تسلیم کیا ہے۔ جس کی تفصیل گزر چکی۔

**دوم :**

i) حافظ ذہبی کے صاحبزادے المحدث، المسند الکبیر، مسند الدنیا، ابو ہریرہ عبد الرحمٰن بن محمد بن احمد بن عثمان الذہبی (م ۷۹۹ھ)،[7]

ii) ابو ہریرہ کے صاحبزادے، یعنی حفید الذہبی ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمٰن بن محمد بن احمد بن عثمان الذہبی (م ۸۰۳ھ)،[8]

iii) اور سبط الذہبی، ابو محمد عبد القادر بن محمد بن علی الدمشقی (م ۸۰۳ھ)[9] وغیرہ سے مروی نسخہ میزان الاعتدال میں امام ابراہیم نخعی کا ترجمہ ہی موجود نہیں ہے۔

چنانچہ، حافظ ابن حجر عسقلانی (م ۸۵۲ھ) نے ان تینوں علماء کے حوالے سے حافظ ذہبی کی میزان الاعتدال روایت کی ہے۔ (**لسان المیزان: ج ۱: ص ۱۹۴، ت ابو الفتح**)

یہ بات بھی قابل غور ہے کہ حفید الذہبی ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمٰن بن محمد بن احمد بن عثمان الذہبی (م ۸۰۳ھ)، کی پیدائش (م ۷۳۲ھ) میں ہوئی اور سبط الذہبی، ابو محمد عبد القادر بن محمد بن علی الدمشقی (م ۸۰۳ھ) کی پیدائش (م ۷۲۹ھ) میں ہوئی۔

---

[7] **ذیل التقیید للفاسی: ج ۲: ص ۹۴، العقد الثمین للفاسی: ج ۲: ص ۴۷، توضیح المشتبہ لابن ناصر الدین: ج ۴: ص ۴۸**

[8] **انباء الغمر لابن حجر: ج ۲: ص ۱۸۷، الضوء اللامع للسخاوی: ج ۷: ص ۳۰۱۔**

[9] **الضوء اللامع للسخاوی: ج ۴: ص ۲۹۱۔**

یعنی ان دونوں حضرات نے حافظ ذہبیؒ سے ان کی آخری عمر میں سماع کیا۔

اس لحاظ سے اس کا بات قوی امکان ہے کہ حافظ ذہبیؒ نے میزان الاعتدال میں موجود مراسیل ابراہیم نخعی کے فیصلے سے رجوع فرمالیا ہو، کیونکہ حافظ ذہبیؒ کا گھرانہ اس بات پر متفق ہے کہ ان کی کتاب میزان میں ابراہیم نخعیؒ کا ترجمہ موجود نہیں۔

نیز اپنی ایک اور کتاب میں حافظ ذہبیؒ نے مراسیل ابراہیم کے بارے میں کہا کہ ان میں کوئی حرج نہیں۔ **(دیکھئے ص:۴)**

لہذا قرائن اس بات کی طرف اشارہ کرتے ہیں کہ میزان کی عبارت سے حافظ ذہبیؒ نے رجوع کیا۔ واللہ اعلم،

**سوم** حافظ زیلعیؒ کے حوالے میں صرف اتنا ہے کہ ابراہیم عن عبد اللہ کی سند منقطع ہے، اور اس بات کا اقرار ہم بھی کرتے ہے کہ ابراہیم نخعی نے عبد اللہ کو نہیں پایا، لیکن مسئلہ یہ ہے کہ ابراہیم عن عبد اللہ کی روایت، آیا محدثین نے قبول کیا ہے یا نہیں، خود حافظ زیلعیؒ **(م ۷۶۲ھ)** نے **نصب الرایہ: ج ۱: ص ۴۱۰**، پر ابراہیم عن عبد اللہ کی سند کو رد کرنے والوں کے لئے امام طحاویؒ **(م ۳۲۱ھ)** کے حوالے سے جواب نقل کیا ہے۔

لہذا حافظ زیلعیؒ کا حوالہ بھی اثری صاحب کے لئے مفید نہیں۔

**چہارم** اثری صاحب نے کہا تھا کہ " **بلاشبہ حضرت ابراہیم النخعیؒ نے صراحت کی ہے کہ حضرت ابن مسعودؓ کی سند میں میرے شیوخ ثقہ ہیں، مگر راوی کا اخبرنی ثقة یا اخبرنی شیخ ثقة کے الفاظ ادا کرنا جب راوی کی توثیق اور حدیث کی تصحیح پر دال نہیں، تو ابراہیمؒ کے اس قول میں یہ امتیاز اور ترجیح کیوں ہے ؟** "۔

لیکن " **عبد اللہ عن ابراھیم** " کے مسئلہ میں ابراہیم اور عبد اللہ کے درمیان ایک راوی نہیں بلکہ کئی ثقہ رواۃ ہیں۔

لہذا یہاں پر **اخبرنی ثقة** نہیں بلکہ **اخبرنی ثقات** ہے اور ایسی صورت میں روایت کی تصحیح واضح ہے، جیسا کہ ائمہ جرح وتعدیل نے صراحت کی ہے۔

نیز جمع کی صورت میں ہر راوی کا ضعیف ہونا بھی بہت ہی بعید ہے، خاص طور پر جب کہ وہ روات خود ابراہیم نخعیؒ کے نزدیک ثقہ ہوں۔

لہذا اثری صاحب کا اعتراض مردود ہے۔

**پنجم** اثری صاحب بھی عجیب ہیں، ایک طرف کہتے ہیں کہ **راوی کا اخبرنی ثقة یا اخبرنی شیخ ثقة کے الفاظ ادا کرنا، راوی کی توثیق اور حدیث کی تصحیح پر دال نہیں ہوتا،** دوسری طرف مدلسین کے عنعنہ والی روایت کو صحیح تسلیم کرتے ہیں۔

مثلاً امام زہریؒ کی تدلیس کے بارے میں کہتے ہیں کہ ان کو مدلسین کے تیسرے طبقے میں شمار کرنا صحیح نہیں ہے۔ اور موصوف نے ائمہ کے حوالوں سے ثابت کیا کہ ان کی تدلیس قابل قبول ہے۔ **(توضیح الکلام: ص ۳۵۸)**[10]

---

[10] **ایک وضاحت :**

تدلیس اور ارسال کو جن ائمہ نے رد کیا، ان کے نزدیک ان دونوں میں علت ایک ہی ہے، یعنی روایت میں راوی کا پوشیدہ ہونا، البتہ ارسال میں راوی کا پوشیدہ ہونا یقینی ہوتا ہے، جبکہ تدلیس میں راوی کے پوشدہ ہونے کا شبہ ہوتا ہے، مگر دونوں میں علت ایک ہی ہے، یہی وجہ ہے کہ حافظ سبط ابن العجمیؒ (م **۸۴۳ھ**) کہتے ہیں کہ اگر وہ مدلس ایسے الفاظ (سے روایت کو) بیان کرے جن میں [راوی کے پوشیدہ ہونے کا] احتمال ہو، تو اس کا حکم مرسل کا حکم ہے۔ **(نور العینین: ص ۴۶۷)**،

یہی بات امام ابو عبد اللہ ابن جماعہ الحمویؒ (م **۷۳۳ھ**)، حافظ ابن المقلنؒ (م **۸۰۴ھ**)، حافظ عراقیؒ (م **۸۰۶ھ**)، امام علی بن محمد الجرجانیؒ (م **۸۱۶ھ**)، امام ابن الصلاحؒ (م **۶۴۳ھ**) وغیرہ نے بھی کہی ہے، اور حافظ زرکشیؒ (م **۷۹۴ھ**) نے کہا کہ یہی امام شافعیؒ کا مذہب ہے کہ مدلس کی عنعنہ والی روایت مرسل کے حکم میں ہے۔ **(منہل الروی للحموی: ص ۷۲، المقنع: ج ۱: ص ۱۵۷، شرح الفیہ للعراقی: ج ۱: ص ۲۳۸، الدیباج المذہب للجرجانی: ص ۶۱، مقدمہ ابن الصلاح: ص ۷۵، ت عتر، النکت للزرکشی: ج ۲: ص ۸۷)** اسی طرح حافظ ابن حبانؒ

لیکن قارئین! قابل غور مسئلہ یہ ہے کہ جس امام ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل کو ائمہ جرح وتعدیل نے صحیح قرار دیا، اور تصریح کی کہ وہ صرف ثقہ سے روایت کرتے ہیں اور خاص طور سے **"ابراھیم عن عبداللہ"** کی روایت کی تصحیح کو امام دارقطنیؒ، امام بیہقیؒ، حافظ ابن حجرؒ وغیرہ ائمہ نے بھی تسلیم کیا ہے، وہاں اثری صاحب کہتے ہیں کہ " **راوی کا اخبرنی ثقۃ یا اخبرنی شیخ ثقۃ کے الفاظ ادا کرنا، راوی کی توثیق اور حدیث کی تصحیح پر دال نہیں** "۔

دوسری طرف اثری صاحب امام زہریؒ کی عنعنہ والی روایت کو قبول کیا، وجہ یہ بتائی کہ ائمہ نے ان کے عنعنہ کو قبول کیا، حالانکہ ان کی عنعنہ والی روایت میں یہ بالکل بھی صراحت نہیں کہ اس میں ان کے شیخ ثقہ ہیں، بلکہ الٹا زہریؒ کے بارے میں ائمہ جرح وتعدیل نے صراحت کی ہے کہ وہ ہر ایک (یعنی ثقہ اور ضعیف) سے روایت لیتے تھے۔ (جامع التحصیل: ص۸۷، ۳۷، **الرسالۃ للشافعی:** ص۴۳۹)، بلکہ اثری صاحب بھی خود تسلیم کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اسی طرح وہ (یعنی زہریؒ) ضعفاء سے بھی روایت کرتے ہیں۔ **(اعلاء السنن فی المیزان: ص۲۸۹)**

معلوم ہوا کہ صحت میں، زہریؒ کی عنعنہ، ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل کا بھی مقابلہ نہیں کر سکتی، بلکہ فنی اعتبار سے مراسیل ابراہیم نخعی کی صحت کا جو مقام ہے اس سے بھی اس کی حالت بری ہے، لیکن چونکہ اثری صاحب کو اپنی روایت ثابت کرنا تھا، اس لئے محض متاخرین ائمہ کے حوالے سے زہریؒ کی عنعنہ کو مقبول مان لیا۔

اور پھر جب اثری صاحب کے نزدیک " **راوی کا اخبرنی ثقۃ** کہنا" **حدیث کی تصحیح پر دال نہیں**، تو زہریؒ کی عنعنہ میں موجود " **عن رجل** " کیسے حدیث کی تصحیح پر دال ہے ؟؟؟

اگر کوئی غیر مقلد یہ کہے کہ زہریؒ کی عنعنہ میں "**عن رجل**" کا احتمال ہے، یقین نہیں،

---

**(م۲۵۴ھ)** کہتے ہیں کہ اگر ہم مدلس کی وہ روایت قبول کریں جس میں اس نے سماع کی تصریح نہیں کی، اگرچہ وہ ثقہ تھا، تو ہم پر یہ لازم ہے کہ ہم منقطع اور مرسل روایات قبول کریں۔ **(نور العینین: ص۴۸۳)**

ان ائمہ کی تصریح سے معلوم ہوا کہ مدلس کی عنعنہ والی روایت مرسل کے حکم میں ہے۔ دونوں میں موجود علت کی یکسانیت کی وجہ سے،

تم ہم کہتے ہیں کہ کیا اہل حدیث حضرات اپنے دین کی بنیاد احتمالات پر رکھنا چاہتے ہیں ؟؟ کیونکہ یہاں بات صرف زہریؒ کی عنعنہ کی نہیں، بلکہ تمام مدلسین کے عنعنہ والی روایت کی ہے۔ لہذا جب ان میں ہر ایک کی عنعنہ میں **"عن رجل "** کا احتمال ہے۔

تو کس بنیاد پر اثری صاحب اور دیگر غیر مقلدین حضرات بعض مدلسین کی عنعنہ والی روایت قبول کرتے ہیں ؟[11]

کیا وہ اپنے دین کی بنیاد احتمالات پر نہیں رکھ رہے ہیں ؟؟

مزید اثری صاحب خود کہتے ہیں کہ جب کسی روایت میں احتمال ہو، تو اس سے استدلال باطل ہو جاتا ہے۔

**(توضیح الکلام: ص ۸۳۲)**

لہذا اثری صاحب اور موجودہ اہل حدیث حضرات سے گزارش ہے کہ:

(۱)	وہ یا تو مرسل کی طرح، تدلیس کے مسئلہ میں بھی امام شافعیؒ کا مسلک قبول کریں اور ہر مدلس کی ہر عنعنہ والی روایت کو مردود تسلیم کریں، جیسا کہ زبیر علی زئی وغیرہ کا مسلک ہے۔ **(نور العینین: ص ۴۵۷)**

(۲)	یا جس طرح اثری صاحب اور دیگر غیر مقلدین حضرات تدلیس کے مسئلہ میں امام شافعیؒ کے مسلک کے بجائے دوسرے ائمہ کے اقوال کو قبول کرتے ہیں ویسے ہی ان پر لازم ہے کہ وہ مراسیل میں بھی امام شافعیؒ کے مسلک کے بجائے دوسرے ائمہ کے اشادات اور تصریحات کے مطابق ائمہ تابعین کی مراسیل کو قبول کریں۔

اور یاد رہے کہ ائمہ تابعین کی مراسیل کو قبول کرنے میں جو علت غیر مقلدین پیش کریں گے، وہی علت تدلیس میں بھی ہوگی، جیسا کہ ابن حبانؒ، سبط ابن العجمیؒ وغیرہ ائمہ کے حوالے گزر چکے۔

---

[11] اس کے جواب میں اگر کوئی کہے کہ ائمہ دین نے ان مدلسین کے عنعنہ کو قبول کیا ہے، تو ان کی خدمت میں عرض ہے کہ بعض ائمہ کی مراسیل کے بارے میں بھی محدثین اور ائمہ جرح و تعدیل نے صراحت کی ہے کہ ان کی مراسیل میں کوئی حرج نہیں ہے، ان کی مراسیل صحیح ہیں وغیرہ وغیرہ (مثلاً ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل وغیرہ)، تو پھر ان ائمہ کی مراسیل قبول کرنے میں کونسی مصیبت آجاتی ہے ؟؟؟

## مراسیل ائمہ کو قبول نہ کرنے کا بہانہ:

ائمہ محدثین کا بعض ائمہ تابعین کی مراسیل کو صحیح کہنا ثابت ہے،

مگر ان کے جواب میں اثری صاحب کہتے ہیں:

اس قسم کے اقوال محض "**احسن شئی فی الباب**" کے قبیل سے ہیں، ورنہ بعض تابعین کی مراسیل کو بعض پر ترجیح دینے یا اصح کہنے کے کیا معنی؟ ضعیف کو ضعیف پر بھی ترجیح ہوتی ہے، جیسا کہ **خیر الکلام: ص ۳۵۳** میں ہے مگر مؤلف احسن الکلام لکھتے ہیں:

"یہ محض طفل تسلی ہے کیوں کہ ان مراسیل میں مطلقاً بعض مراسیل فی نفسہا صحیح ہیں۔" **(احسن: ج ۱: ص ۱۱۸)**

لیکن یہ بھی محض دعویٰ ہے، اس کے برعکس خطیب بغدادی امام شافعیؒ وغیرہ کے اسی قسم کے اقوال نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

کہ امام شافعیؒ نے اسے ترجیح دی ہے اور مرسل سے ترجیح جائز ہے، اگرچہ اثبات حکم کے لئے اس سے استدلال صحیح نہیں اور یہی قول صحیح ہے۔

یہی بات امام بیہقیؒ نے کہی ہے۔ دیکھئے **تدریب الراوی: ص ۱۲۱**،

لہذا ان اقوال کی بنا پر بعض مراسیل کو فی نفسہا صحیح سمجھنا محض دعویٰ ہے۔ **(توضیح الکلام: ص ۵۴۲)**

**الجواب:**

اثری صاحب کی عبارت میں درج ذیل باتیں قابل غور ہیں:

(۱) ائمہ محدثین کا بعض ائمہ کی مراسیل کو صحیح کہنا، محض "**احسن شئی فی الباب**" کے قبیل سے ہیں۔

(۲)　خطیب بغدادیؒ، بیہقیؒ کے اقوال؟

(۳)　ان مراسیل میں مطلقاً بعض مراسیل فی نفسہا صحیح ہیں کیا محض دعویٰ ہے؟؟

## ۱:　کیا محدثین کا بعض ائمہ کی مراسیل کو صحیح کہنا، محض "احسن شئی فی الباب" کے قبیل سے ہے؟؟

ائمہ محدثین کا بعض ائمہ کی مراسیل کو صحیح کہنا، محض "**احسن شئی فی الباب**" کے قبیل سے ہے، ارشاد الحق اثری صاحب کا یہ کہنا غیر صحیح اور مردود ہے، کیونکہ ائمہ جرح وتعدیل کے الفاظ بالکل صریح اور واضح طور پر مراسیل کے علی الاطلاق صحیح ہونے پر دلالت کرتے ہیں، مثلاً:

۱)　امام یحیی بن سعید القطانؒ (م ۱۹۸؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**" أن مراسيل الحسن وجدلها أصلا إلا حديثا أو حديثين "**

حسن بصریؒ کی مرسل حدیثوں کی اصل موجود ہے، سوائے ایک یا دو حدیثوں کے۔

–　اس کی شرح میں حافظ ابن رجبؒ (م ۷۹۵؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**" يدل على أن مراسيله جيدة "**

یہ اس بات کی دلیل ہے کہ ان کی مرسل حدیثیں مضبوط ہیں۔

**(العلل الصغیر للترمذی: ص ۷۵۴، شرح علل الترمذی لابن رجب ۱/۵۳۶)**

۲)　امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴؁ھ) فرماتے ہیں:

**"مرسلات الحسن البصري التي رواها عنه الثقات صحاح ما أقل ما يسقط منها"**

حسن بصریؒ کی مرسل حدیثیں، جنہیں ثقہ راویوں نے ان سے روایت کیا ہے، وہ صحیح ہیں، ان میں سے بہت کم ساقط ہیں۔ **(التاريخ وأسماء المحدثين وكناهم للمقدمی: ص ۲۰۱)**

۳)　امام ابوزرعہ الرازیؒ (م ۲۶۱؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**"كل شيء يقول الحسن، قال رسول الله صلى الله عليه وسلم وجدت له أصلا ثابتا ما خلا أربعة أحاديث"**

ہر وہ حدیث جسے حسن بصریؒ نے (مرسلاً) روایت کرتے ہوئے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے، تو میں نے پایا کی اس حدیث کی اصل ہے اور وہ حدیث ثابت ہے، سوائے چار حدیثوں کے۔

**(کتاب الضعفاء لابی زرعہ: ج۳: ص۸۵۷)**

-　حافظ سیوطیؒ کہتے ہیں کہ:

**قلت: وقد عدّ الحديث في الموضوعات، وتعقبه شيخ الإسلام ابن حجر العسقلاني بأن ابن المديني أثنى على مراسيل الحسن والإسناد حسن إليه۔**

(ابن الجوزیؒ نے) حضرت حسن بصریؒ کی مرسل حدیثوں کو موضوعات میں شمار کیا تو ابن حجرؒ نے ان پر رد کیا کہ ابن المدینیؒ نے حسن بصریؒ کی مرسل حدیثوں کی تعریف کی ہے اور اس حدیث کی سند حسن بصریؒ تک حسن ہے۔ **(الدرر المنثورة: ص۱۰۵)**

-　علامہ سیوطیؒ دوسری جگہ پر لکھتے ہیں:

**قال شيخ الإسلام: إسناده إلى الحسن حسن، ومراسيله أثنى عليها أبو زرعة، وابن المديني، فلا دليل على وضعه۔**

شیخ الاسلام ابن حجرؒ کہتے ہیں کہ اس حدیث کی سند حسن بصریؒ تک حسن ہے اور ان کی مرسل حدیثوں کی ابو زرعہ اور ابن المدینیؒ نے تعریف کی ہے، اسلئے اس کو موضوع کہنے کی کوئی دلیل نہیں۔

**(تدریب الراوی ۱/۳۳۹)**

اور حافظ سیوطی نے بھی سکوت کے ذریعہ حافظ ابن حجرؒ کی تائید کی ہے۔ **(انوار الطریق: ص۸)**

-　حسن بصریؒ کی مرسل روایت کو ذکر کرنے کے بعد امام نوویؒ (م ۶۷۶؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**أثنی علی ابن المدینی، وأبو زرعة علی مراسیل الحسن۔**

ابن المدینیؒ اور ابو زرعہ رازیؒ نے حسن بصریؒ کی مرسل حدیثوں کی تعریف کی ہے۔

**(تہذیب الاسماء واللغات :ج۱:ص۱۶۲)**

قارئین ! غور فرمایئے، ائمہ متقدمین کی عبارات سے ائمہ محدثین نے کہی بھی ارشاد الحق اثری کی تاویل مراد نہیں لی ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ حسن بصریؒ کی مرسل حدیثیں ابن حجرؒ کے نزدیک حجت ہیں۔

(۴) امام یحیی بن معینؒ (م۲۳۳؁ھ) فرماتے ہیں :

**"مرسلات الحَسَن لیس بها بَأس"۔**

حسن البصری کی مراسیل میں کوئی حرج نہیں ہے۔ **(موسوعة أقوال يحيى بن معين : ج۱ : ص ۴۴۵)**

(۵) امام ذہبیؒ (م۷۴۸؁ھ) کہتے ہیں کہ :

حسن بصریؒ کی یہ مرسل حدیث صحیح ہے کہ صہیبؓ، روم میں (سب سے) پہلے (اسلام لانے والوں میں سے) ہیں۔ **(تاریخ الاسلام:ج ۲:ص۳۳۸)**

(۶) امام العلل، امام علی بن المدینیؒ (م۲۳۴؁ھ)، امام یعقوب بن شیبہ السدوسیؒ (م۲۶۲؁ھ)، حافظ ابن رجبؒ (م۷۹۵؁ھ) وغیرہ نے **"ابو عبيدة عن ابن مسعود"** کی حدیثوں کو غیر منکر، صحیح بلکہ **ثبت** قرار دیا ہے۔ **(شرح علل ترمذی لابن رجب:ج۱:ص۵۴۴، فتح الباری لابن رجب:ج۷:ص ۳۴۲، ج۷: ص ۱۷۴، ج۸: ص ۳۵۰)**، حافظ المغرب ابن عبد البرؒ (م۴۶۳؁ھ) نے بھی اسی بات کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔ چنانچہ وہ کہتے ہیں: **"روى عن أبيه وقد اختلف في سماعه منه وأجمعوا على أنه ثقة في كل ماروا ه"۔ (الاستغناء في معرفة المشهورين من حملة العلم بالكنى لابن عبد البر:**

ج ٢: ص ٨١٠، نیز دیکھئے **التمہید لابن عبد البر: ج ٢٤: ص ٢٩٣**) امام ابو عبد الرحمٰن النسائیؒ (م ٣٠٣؁) بھی نے کہا: "**أبو عبیدة لم یسمع من أبیه والحدیث جید**"۔ (**السنن الکبری للنسائی: ج ١: ص ٤٦٤**)

ان سے معلوم ہوا کہ ان ائمہ کے نزدیک "**ابو عبیدة عن ابن مسعود**" کی روایت مرسل ہونے کے ساتھ ساتھ صحیح، غیر منکر، جید بلکہ **ثبت** ہے۔

لیکن کسی نے بھی ارشاد الحق اثری کی تاویل مراد نہیں لی، بلکہ ان کو ظاہر پر ہی محمول کیا۔

(٧) ابراہیم نخعیؒ کی مراسیل کو بھی ائمہ متقدمین نے صحیح، درست اور بلکہ مسند سے اقوی تسلیم کیا ہیں، اور متاخرین ائمہ محدثین نے بھی ان کی مراسیل کو مانا ہیں، اور بعض نے "**ابراھیم عن عبد اللہ**" کی روایت کو خصوصاً قبول کیا ہے، جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔ (**دیکھئے ص: ١**)

لیکن کیا کسی نے ان کے اقوال سے اثری صاحب کی تاویل مراد لی؟؟

خلاصہ یہ کہ ائمہ جرح وتعدیل کے اقوال مراسیل کی تصحیح پر صریح ہے اور پھر محدثین نے بھی اس سے علی الطلاق مراسیل کی تصحیح مراد لی ہے، جیسا کہ گزر چکا۔

اور کسی نے ان کے اقوال سے اثری صاحب کی تاویل مراد نہیں لی، لہذا سلف اور ائمہ محدثین کے فہم کے مقابلے میں اثری صاحب کی تاویل باطل ومردود ہے۔

## ٢ : خطیب بغدادیؒ، بیہقیؒ کے اقوال ؟

**اولاً**

حافظ المشرق، امام خطیب بغدادیؒ (م ٤٦٣؁) نے اپنی عبارت میں درصل مراسیل کے سلسلے میں امام شافعیؒ کے مسلک کو واضح کیا کہ ان کے نزدیک مرسل سے استدلال جائز نہیں ہے، کیونکہ امام شافعیؒ کا مراسیل ابن مسیب کی

تعریف کرنے کی وجہ سے، بعض فقہاء شافعیہ رحمہم اللہ علیہم نے امام شافعیؒ کے نزدیک ان کا حجت ہونا مانا ہے، ان کے رد میں خطیب کہتے ہیں کہ صحیح قول میں شافعیؒ کے نزدیک مرسل سے استدلال جائز نہیں ہے۔

حافظ المشرقؒ کی پوری عبارت یہ ہیں:

**أخبرنا القاضي طاهر بن عبد الله الطبري, أنا أبو طاهر محمد بن عبد الرحمن المخلص, ثنا أبو بكر أحمد بن عبد الله بن سيف, حدثنا المزني, قال: قال الشافعي: «وإرسال ابن المسيب عندنا حسن» قال الخطيب: اختلف الفقهاء من أصحاب الشافعي في قوله هذا, منهم من قال: أراد الشافعي به أن مرسل سعيد بن المسيب حجة, لأنه روى حديثه المرسل في النهي عن بيع اللحم بالحيوان, وأتبعه بهذا الكلام, وجعل الحديث أصلا إذ لم يذكر غيره, فيجعل ترجيحا له, وإنما فعل ذلك لأن مراسيل سعيد تتبعت فوجدت كلها مسانيد عن الصحابة من جهة غيره,**

**ومنهم من قال: لا فرق بين مرسل سعيد بن المسيب وبين مرسل غيره من التابعين, وإنما رجح الشافعي به والترجيح بالمرسل صحيح, وإن كان لا يجوز أن يحتج به على إثبات الحكم, وهذا هو الصحيح من القولين عندنا, لأن في مراسيل سعيد ما لم يوجد مسندا بحال من وجه يصح, وقد جعل الشافعي مراسيل كبار التابعين مزية على من دونهم, كما استحسن مرسل سعيد بن المسيب على من سواه۔ (الکفایۃ للخطیب: ص ۴۰۴-۴۰۵)**

اس پوری تفصیل سے معلوم ہوا کہ خطیبؒ صرف امام شافعیؒ کا صحیح مسلک واضح کیا ہے، لیکن اس سے دوسرے ائمہ کے نزدیک مرسل کا غیر صحیح ہونا لازم نہیں آتا، خاص طور سے جب کہ ان حضرات نے واضح اور صریح طور پر مراسیل کی تصحیح فرمائی ہے، جیسا کہ گزر چکا، اور خطیب نے ائمہ کے اقوال (مثلاً امام احمدؒ وغیرہ) کا رد بھی نہیں کیا، بلکہ صرف امام شافعیؒ کے صحیح مسلک کو واضح کیا۔

لہذا دوسرے ائمہ کے اقوال کے رد میں، اس حوالے سے اثری صاحب کا استدلال صحیح نہیں ہے۔

**دوم** امام بیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) کا قول، اثری صاحب نے تدریب الراوی سے نقل کیا ہے، چنانچہ امام سیوطیؒ (م ۹۱۱ھ) کے الفاظ یہ ہیں:

**فاختلف أصحابنا في معنى قوله: وإرسال ابن المسيب عندنا حسن, على وجهين حكاهما الشيخ أبو إسحاق الشيرازي في اللمع, والخطيب البغدادي وغيرهما.**

**أحدهما: معناه أنه حجة عنده بخلاف غيرها من المراسيل، قالوا: لأنها فتشت فوجدت مسندة.**

**والثاني أنها ليست بحجة عنده بل هي كغيرها، قالوا وإنما رجح الشافعي بمرسله، والترجيح بالمرسل جائز، قال الخطيب: وهو الصواب.**

**والأول ليس بشيء؛ لأن في مراسيله ما لم يوجد مسندا بحال من وجه يصح، وكذا قال البيهقي.**

**قال: وزيادة ابن المسيب في هذا على غيره أنه أصح التابعين إرسالا فيما زعم الحفاظ.**

**قال المصنف: فهذان إمامان حافظان فقيهان شافعيان متضلعان من الحديث والفقه والأصول والخبرة التامة بنصوص الشافعي ومعاني كلامه۔ (تدریب الراوی: ج۱: ص۲۲۵)**

غور فرمائیے ! یہاں بھی امام بیہقیؒ نے ائمہ کے اقوال کے رد میں کچھ بھی نہیں کہا، بلکہ صرف امام شافعیؒ کے صحیح مسلک کی نشادہی کی ہے۔

اور پھر آگے امام سیوطیؒ کا کلام بھی اسی طرف اشارہ کرتا ہے کہ امام بیہقیؒ (**م ۴۵۸ھ**) اور امام خطیب بغدادیؒ (**م ۴۶۳ھ**) یہ دونوں شافعی امام، حافظ الحدیث، فقیہ، حدیث، فقہ اور اصول کے ماہر اور بہت زیادہ علم رکھنے والے اور امام شافعیؒ کے نصوص اور ان کے کلام کے معانی کے مکمل معلومات والے تھے۔

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ یہاں امام بیہقیؒ نے کسی امام کا رد نہیں کیا، بلکہ صرف امام شافعیؒ کے صحیح مسلک کی نشادہی کی، لہذا اس حوالے سے بھی اثری صاحب کا استدلال بے فائدہ ہے۔

**سوم** تدلیس کے مسئلہ میں بھی امام شافعیؒ کے مسلک کی توضیح میں حافظ المشرق، امام خطیب بغدادیؒ (**م ۴۶۳ھ**) نے بھی یہی بات کہی ہے کہ مدلس راوی کی روایت صرف سماع کی تصریح کے ساتھ ہی مقبول ہے، اور یہی ہمارے نزدیک صحیح قول ہے۔ (**نور العینین: ص۴۷۸**)،

امام بیہقیؒ کا بھی یہی قول ہے۔ (**نور العینین للشیخ زبیر علی زئی: ص ۴۷۸**)

اب تدلیس کے مسئلے میں امام شافعیؒ، خطیبؒ اور بیہقیؒ کی عبارات کا جو جواب اثری صاحب دینگے، وہی جواب ہمارے طرف سے ابراہیم نخعیؒ، وغیرہ ائمہ کی مراسیل کے سلسلے میں ہوگا،

**چہارم** [خطیبؒ اور بیہقیؒ کی عبارت اثری صاحب کے خلاف ہے]

خطیبؒ اور بیہقیؒ کی عبارت، جیسا کہ اثری صاحب نے نقل کیا ہے، اس میں ہے کہ مرسل سے ترجیح جائز اور صحیح ہے، کیا اثری صاحب اس کو ماننے کے لئے تیار ہیں ؟؟؟

ایک صحیح روایت میں رسول اللہ ﷺ نے مقتدیوں کو قراءت سے معنی کرتے ہوئے امام کی قراءت کو مقتدی کی قراءت قرار دیا ہے، اور دوسری روایت میں امام کے پیچھے قراءت کا حکم بھی دیا،

لیکن ۴، ۴ مرسل روایات میں یہ ہے کہ پہلے امام کے پیچھے قراءت تھی اور بعد ترک کر دی گئی۔ **(تفسیر ابن جریر، تفسیر ابن ابی حاتم، احکام القران للطحاوی، کتاب القراءۃ للبیہقی** وغیرہ)

چونکہ مرسل سے ترجیح جائز اور صحیح ہے، جیسا کہ اثری صاحب نے ائمہ سے نقل کیا ہے، تو کیا مراسیل کی ترجیح کی وجہ سے، اثری صاحب امام کے پیچھے قراءت نہ کرنے کی روایات کو ترجیح دیں گے ؟؟؟

اسی طرح تراویح کے مسئلہ میں بھی ۸ رکعات کی روایت کے مقابلے میں یزید بن خصیفہؒ کی **۲۰** رکعات کی روایت کی تائید بھی مراسیل سے ہوتی ہے۔

اثری صاحب! جواب دیں کہ کیا **۲۰** کعات کی روایت کو ترجیح حاصل ہو گی۔

## ۳ : ان مراسیل میں مطلقاً بعض مراسیل فی نفسہا صحیح ہیں کیا محض دعویٰ ہے ؟؟

اس پر تفصیلی کلام پہلی گزر چکا کہ ائمہ جرح وتعدیل کے اقوال مراسیل کی تصحیح پر صریح ہیں اور پھر محدثین نے بھی اس سے علی الطلاق مراسیل کی تصحیح مراد لی ہے۔ (دیکھئے **ص:۲۹**)

اس پر مزید ایک اور مثال امام احمد بن حنبلؒ کی بھی ہے کہ انہوں نے مراسیل ابراہیم نخعیؒ کے بارے میں کہا کہ اس میں کوئی حرج نہیں ہے تو حافظ ابن حجرؒ نے امام احمدؒ کے قول سے نخعیؒ کے مراسیل کی علی الاطلاق تصحیح مراد لی ہے۔ (دیکھئے **ص:۹**)

نیز اثری صاحب نے بھی اس کو اپنی کتاب میں نقل کیا ہے۔**(توضیح الکلام: ص ۵۴۳)** لیکن شاید موصوف نے اس پر غور نہیں کیا۔

برحال اثری صاحب کا یہ کہنا کہ " **مراسیل میں مطلقاً بعض مراسیل فی نفسہا صحیح کہنا محض دعویٰ ہے**" باطل اور مردود ہے۔

# حسن بصریؒ کی مراسیل پر بحث۔

## (اثری صاحب کے اعتراض کا جواب)

اثری صاحب نے امام احمد، ابن سعد اور دارقطنی رحم اللہ علیہم وغیرہ ائمہ کے اقوال ذکر کئے ہے کہ حسن بصریؒ کی مراسیل ضعیف ہیں، لیکن تحقیق کی روشنی میں یہ بات صحیح نہیں ہے، کیونکہ:

(۱) ہمارے علم کے مطابق ان ائمہ کے قول کی بنیاد درصل ابن سیرینؒ کا قول ہے کہ حسن بصریؒ ہر ایک سے روایت لیتے تھے، اور امام احمدؒ کے قول میں اس کی صراحت بھی ہے، نیز امام احمدؒ، امام دارقطنیؒ نے ابن سیرینؒ کا یہ قول اپنی کتابوں میں نقل بھی کیا ہے۔ **(علل احمد بروایت عبد اللہ: رقم ۹۸۹، سنن دارقطنی: ج۱: ص ۱۷۰)**

لیکن جس طرح ابو العالیہؒ **(م ۹۳ھ)** کے حق میں ابن سیرینؒ کا یہ قول صحیح نہیں تھا۔ (جس کی تفصیل آنے والے شماروں میں آئے گی) بالکل اسی طرح حسن بصریؒ کے بارے میں بھی ان کا یہ کہنا غیر صحیح ہے۔

کیونکہ حسن بصریؒ کے اکثر شیوخ ثقہ ہیں اور تہذیب الکمال میں امام مزیؒ **(م ۷۴۲ھ)** نے حسن بصریؒ کے جتنے شیوخ ذکر کئے ہے، وہ تمام کے تمام ثقہ ہیں[12]، ان میں کوئی شیخ بھی ضعیف نہیں ہے۔

---

[12] تہذیب الکمال میں امام مزیؒ **(م ۷۴۲ھ)** نے حسن بصریؒ کے جتنے شیوخ ذکر کئے وہ تمام کے تمام ثقہ ہیں۔ **(ج۶: ص ۹۵)** عبد اللہ بن عثمان الثقفیؒ بھی صدوق ہیں، امام ابو داودؒ نے ان کی روایت پر سکوت کیا اور حافظ ابن حجرؒ ان کی روایت کو حسن اور لا باس بہ کہتے ہے۔ **(تغلیق التعلیق: ج۴: ص ۴۲۲، الاصابہ: ج۴: ص ۲۲)** اور کسی حدیث کی تصحیح و تحسین اس حدیث کے ہر ہر راوی کی توثیق ہوتی ہے جیسا کہ غیر مقلدین کا اصول ہے، **(مجلہ الاجماع: ش۴: ص ۲)**، لہذا وہ بھی صدوق ہیں، البتہ صرف ایک شیخ یزید بن ابان الرقاشیؒ **(م قبل ۱۲۰ھ)** پر کلام ہے، بعض نے توثیق کی اور بعض نے جرح، لیکن حافظ ابن عدیؒ نے کہا کہ جب ان سے بصری اور کوفی کے ثقہ لوگ روایت کریں، تو مجھے امید ہے کہ ان میں کوئی حرج نہیں ہو گا۔ **(تہذیب التہذیب: ج۱۱: ص ۳۰۹، الکامل: ج۹: ص ۱۳۱)**، اس لحاظ سے یزید کی روایت میں حسن بصریؒ صدوق ہیں۔ واللہ اعلم

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حسن بصریؒ عام طور سے ثقہ سے روایت کرتے تھے، غالباً یہی وجہ ہے کہ امام یحیی بن معینؒ (م ۲۳۳ھ) کے نزدیک امام حسن بصریؒ (م ۱۱۰ھ) صرف ثقہ سے ہی روایت کرتے ہیں۔ (**الاجماع: ش۶ : ص ۱۹**)

لہذا حسن بصریؒ کے بارے میں ہر ایک سے روایت لینے کی بات صحیح نہیں ہے۔

(۲) خود حسن بصریؒ (م ۱۱۰ھ) سے بھی ان کی مراسیل کی تصحیح وارد ہوئی ہے، چنانچہ امام بخاریؒ (۲۵۶ھ) کہتے ہیں کہ:

**قال الهيثم بن عبيد: حدثني أبي، عن الحسن، قال: قال رجل: إنك تحدثنا قال النبي صلى الله عليه وسلم، فلو كنت تسندلنا، قال: والله ما كذبناك، ولا كذبنا، لقد غزوت إلى خراسان، معنا فيها ثلاث مئة من أصحاب محمد صلى الله عليه وسلم.**

ایک آدمی نے حسن بصریؒ سے کہا کہ آپؒ حضور ﷺ سے مرسلاً روایت بیان کرتے ہیں مناسب ہوتا کہ آپؒ ہم سے سند بیان کرتے، تو حسن بصریؒ نے کہا: اللہ کی قسم، نہ ہم سے جھوٹ کہا گیا اور نہ ہم جھوٹ کہتے ہیں، یقیناً میں خراسان غزوہ میں تھا، جس میں ہمارے ساتھ ۳۰۰/ اصحاب رسول ﷺ تھے۔ (**تاریخ کبیر للبخاری: ج۵: ص ۴۵۲**)[13]

اس روایت میں خود حسن بصریؒ نے مراسیل کی تصحیح کی اور کہا کہ وہ صحابہؓ سے مروی ہے، حافظ ابن رجبؒ (م ۷۹۵ھ) کہتے ہیں کہ "**وهذا يدل على أن مراسيل الحسن، أو أكثرها عن الصحابة**" یہ روایت دلالت کرتی ہے کہ مراسیل حسن یا اکثر حسن بصریؒ کے مراسیل صحابہؓ سے مروی ہے۔ (**شرح علل ترمذی: ج۱: ص ۵۳۸**)، اسی طرح ایک اور روایت میں ہے کہ:

**قال البخاری حدثني عبدة، قال: حدثنا عبد الصمد، قال: حدثنا مبارك؛ شهدت الحسن، وقال له إبراهيم بن إسماعيل، الكوفي: نحب أن تسندلنا، قال: سل، قال: حديثك في قيام الساعة؟ قال: حدثني به ثلاثة، حدثني**

---

[13] اس روایت کے تمام رواۃ ثقہ اور صدوق ہیں، لہذا اسند حسن ہے، حافظ ذہبیؒ کے تحقیق کے مطابق **ہیثم بن عبیدؒ** کی وفات (۲۱۱ھ سے ۲۲۰ھ) کے درمیان ہوئی ہے، اس لحاظ سے ان سے امام بخاریؒ کا سماع ممکن ہے، لہذا اسند متصل ہے۔

**جابر بن عبد الله، وحدثنيه أنس بن مالك، وحدثنيه عبد الله بن قدامة العنبري، وكان امرئ صدق، عن الأسود بن سريع، فما سألوه يومئذ، عن شيء إلا أسند، فخرجوا، وقالوا: كنا نخدع عن هذا الشيخ۔**

اس روایت کا خلاصہ یہ ہے کہ مبارک بن فضالہؒ کہتے ہیں کہ ابراہیم بن اسماعیل الکوفیؒ نے حسن بصریؒ سے عرض کیا کہ: ہماری خواہش ہے کہ آپ ہم سے مسنداً (حدیث) بیان فرمائیں، آپ نے فرمایا: (ٹھیک ہے) پوچھو، مبارک بن فضالہ نے کہا: **قیام الساعۃ** کے بارے میں آپ کی حدیث؟ تو حسن بصریؒ کہتے ہیں کہ اس حدیث کو مجھ سے ۳ لوگوں نے بیان کی ہے:

(۱) انس بن مالکؓ

(۲) جابر بن عبد اللہؓ

(۳) عبد اللہ بن قدامہ العنبریؒ عن الاسود بن سریعؓ

اور حسن بصریؒ عبد اللہ بن قدامہ العنبریؒ کو صدوق آدمی کہتے ہیں، آگے راوی کہتے ہیں کہ:

**"فما سألوه يومئذ عن شيء إلا أسند، فخرجوا، وقالوا: كنا نخدع عن هذا الشيخ"**

تو اس روز آپ سے جس حدیث کے بارے میں پوچھا گیا آپ نے اس کی سند بیان فرمائی، پھر جب وہ نکلے تو کہنے لگے: ہم اس شیخ سے دھوکہ میں رہے۔ **(تاریخ کبیر للبخاری: ج۱: ص ۳۱۴)**[14]

اس روایت سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حسن بصریؒ کی مراسیل عام طور سے صحابہؓ سے مروی ہے، لہذا مراسیل حسن صحیح اور ثابت ہیں۔

---

14 اس روایت کے تمام رواۃ ثقہ یا صدوق ہیں، اور مبارک بن فضالہؒ (م ۱۶۶ھ) پر گرچہ تدلیس کا الزام ہے، پر انہوں نے حسن بصریؒ کی شاگردی میں ۱۳ یا ۱۴ سال گزارے۔ **(تہذیب التہذیب: ج۱۰: ص ۲۶)** لہذا طویل رفاقت کی وجہ سے انکی حسن بصریؒ سے معنعن روایت قبول ہے، جیسا کہ ائمہ کا مسلک ہے۔ **(الاجماع: ش ۳: ص ۲۳۱، میزان الاعتدال: ترجمہ سلیمان الاعمش)** الغرض یہ سند بھی حسن ہے۔

۳) پھر امام یحیی بن سعید قطانؒ (م ۱۹۸ھ)، امام یحیی بن معینؒ (م ۲۳۳ھ)، امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴ھ)، ابوزرعہ الرازیؒ (م ۲۶۱ھ) وغیرہ ائمہ نے حسن بصریؒ کی مراسیل کی تصحیح فرمائی ہے، بلکہ امام یحیی بن سعید قطانؒ (م ۱۹۸ھ) کا قول مفسر ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ ہر وہ حدیث جس میں حسن بصریؒ نے مرسلاً کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، مگر ہم نے ان کی مرسل حدیث کی اصل پالی سوائے ایا ۲ حدیثوں کے، تقریباً یہی بات امام ابوزرعہؒ (م ۲۶۱ھ) نے بھی کہی ہے، جس کی تفصیل گزر چکی۔ (**دیکھئے، ص: ۲۹**)

امام حسن بصریؒ کے شاگرد ثقہ، ثبت امام یونس بن عبیدؒ (م ۱۳۹ھ) کہتے ہیں کہ "**رحم الله الحسن ما قال شيئا، وإلا وجدت له أصلا**" اللہ حسن بصریؒ پر رحم کریں، ہر وہ چیز جو انہوں نے کہی، میں نے اس کی اصل پائی ہے۔

**(شرح مشکل الآثار: ج ۱۲: ص ۱۰۴)**،[15]

حافظ عبد الغنی بن سعید مصریؒ (م ۴۰۹ھ) اپنی کتاب "**آداب المحدث و المحدث**" میں نصر بن مرزوقؒ اور سلمہ بن مکتلؒ کی سند سے خصیب بن ناصحؒ (م ۲۰۸ھ) [صدوق راوی] کا قول نقل کیا ہے کہ:

**كان الحسن إذا حدثه رجل واحد عن النبي صلى الله عليه وسلم بحديث ذكره. فإذا حدثه أربعة بحديث عن النبي صلى الله عليه وسلم ألقاهم، وقال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم۔**

---

[15] اس کی سند یوں ہے:

**قال الطحاوی: وجدنا إبراهيم بن مرزوق قد حدثنا حدثنا سعيد بن عامر, عن شعبة, عن سليمان, عن أبي وائل قال: قال حذيفة في تأويل هذه الآية: "في النفقة" قال شعبة: فحدثت به يونس، فقال: رحم الله الحسن ما قال شيئا، وإلا وجدت له أصلا۔** (شرح مشکل الآثار: ج ۱۲: ص ۱۰۴)

اس سند کے تمام روات ثقہ ہیں۔

جب حسن بصریؒ سے کوئی ایک آدمی رسول اللہ ﷺ کی حدیث بیان کرتا، تو وہ اس ایک آدمی کے حوالے سے رسول اللہ ﷺ کی حدیث بیان کرتے، اور جب ان سے ۴، ۴ آدمی رسول اللہ ﷺ کی کوئی حدیث بیان کرتے، تو حسن بصریؒ انکے نام حذف کرکے، مرسلاً کہتے کہ رسول اللہ ﷺ نے کہا۔ **(شرح علل ترمذی: ج۱: ص ۵۰۲، ۵۳۶)**

امام احمد بن حنبلؒ نے بھی مراسیل حسن کی تصحیح کی ہے، چنانچہ ابو طالب احمد بن حمیدؒ **(م ۲۴۴ھ)** کی روایت میں امام احمدؒ سے ایک آدمی نے سوال کیا کہ:

**ماقال الحسن، قال رسول الله -صلى الله عليه وسلم-، وجدناه من حديث أبي هريرة وعائشة وسَمُرة، قال: صدق۔**

حسن بصریؒ نے جب جب بھی حضور ﷺ سے مرسلاً روایت بیان کی، ہم نے اس کو حضرت ابو ہریرہؓ، عائشہؓ اور سمرہؓ سے مروی پایا، اس پر امام احمدؒ نے کہا کہ سچ ہے۔

اسی طرح مہنا بن یحیی، ابو عبد اللہ الشامیؒ کی روایت میں امام احمدؒ سے سوال کیا گیا کہ:

**" هل شيء يجيء عن الحسن؟ قال: قال رسول الله - صلى الله عليه وسلم -؟ قال: هو صحيح، ما نكاد نجدها إلا صحيحة "**

کیا حسن بصری مرسلاً عن النبی ﷺ کی سند سے کوئی قابل مذمت روایت آئی ہے؟، تو امام احمدؒ نے جواب دیا: وہ سند صحیح ہے، اور کہا کہ ہم اسے صحیح ہی پاتے ہیں۔ **(العدة في أصول الفقه لابن الفراء: ج۳: ص ۹۲۴)**

اور اثری صاحب کی پیش کردہ امام احمدؒ کی روایت کے بارے میں حنبلی مسلک کے مشہور امام، فقیہ محمد بن مفلح المقدسیؒ **(م ۷۶۳ھ)** کہتے ہیں کہ شاید امام احمدؒ نے اپنے قول سے حسن بصریؒ کی کوئی خاص مرسل روایت مراد لی ہو۔ **(الفروع لابن مفلح: ۳: ص ۲۲۷)**

اسی طرح امیر المومنین فی الحدیث عبد اللہ بن مبارکؒ **(م ۱۸۱ھ)** نے حسن بصریؒ کی ایک مرسل روایت کو جید کہا۔ **(المرض والکفارات لابن ابی الدنیا: ص ۳۹)** اور امام ابو نعیم الاصبہانیؒ **(م ۴۳۰ھ)** کے نزدیک بھی مراسیل حسن بصری مقبول ہیں۔ **(حلیۃ الاولیاء: ج۶: ص ۱۶۵)**

اس لحاظ سے مراسیل حسن بصری کے **مصححین** کو ترجیح حاصل ہوگی، کیونکہ ان کا کلام مفسر بھی ہے اور تحقیقی بھی۔ واللہ اعلم[16]

خلاصہ یہ کہ حسن بصری کی مراسیل بھی راجح قول میں مقبول اور صحیح ہیں۔

---

[16] اس سے اس بات کی طرف بھی اشارہ ملتا ہے کہ حسن بصری صرف ثقہ یا صدوق سے ہی روایت کرتے ہیں، تب ہی تو ان کی مراسیل کی اصل پائی گئی۔ واللہ اعلم

# ابراہیم نخعی کے شیوخ میں مجہولین ؟؟؟

## (ائمہ کے اعتراضات کے جوابات)

امام ابو بکر بیہقیؒ، امام حاکمؒ، امام علی بن المدینیؒ، امام شافعیؒ وغیرہ ائمہ نے امام ابراہیم نخعیؒ کے شیوخ میں مجہولین کی نشادہی کی ہے۔

۱- امام ابو بکر بیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) کہتے ہیں کہ:

**" أشار البيهقي إلى أن هذا إنما يجيء فيما جزم به إبراهيم النخعي عن ابن مسعود وأرسله عنه لأنه قيد فعله فأما غيرها فإنا نجده يروي عن قوم مجهولين لا يروي عنهم غيره مثل هني بن نويره وجذامة الطائي وقرثع الضبي ويزيد بن أوس وغيرهم "**

اور جب ابراہیم عبد اللہ بن مسعودؓ کے علاوہ کسی اور سے ارسال کریں، تو یقیناً ہم نے ان کو کئی مجہول رواۃ مثلاً: **هني بن نويره، خزامة الطائي، قرثع الضبي، يزيد بن أوس** وغیرہ سے روایت کرتے پایا، جن سے ان کے علاوہ کوئی روایت نہیں کرتا۔ **(جامع التحصیل: ص۷۹، شرح علل الترمذی: ج۱: ص ۵۴۲)**

۲- ایک اور مقام پر کہتے ہیں کہ جیسا کہ حافظؒ نے نقل کیا ہے:

**من المعلوم أن إبراهيم ما سمع من أحد من الصحابة، فإذا حدث عن النبي - صلى الله عليه وسلم - يكون بينه وبينه اثنان أو أكثر فيتوقف في قبوله من هذه الحيثية، وأما إذا حدث عن الصحابة، فإن كان ابن مسعود - رضي الله تعالى عنه - فقد صرح هو بثقة شيوخه عنه وأما عن غيره فلا - والله أعلم -**

یہ معلوم ہے کہ ابراہیم نخعیؒ نے کسی صحابیؓ سے نہیں سنا، لہذا جب وہ حضور ﷺ سے مرسلاً بیان کریں تو ان کے اور حضور ﷺ کے درمیان ۲ یا ۲ سے واسطے ہوسکتے ہیں، لہذا اس حیثیت سے تو ان کی مراسیل کو قبول کرنے میں توقف کیا جانا چاہیئے، اور جہاں تک ان کا صحابہؓ سے کوئی روایت نقل کرنے کی بات ہے، تو اگر وہ ابن مسعودؓ سے روایت کریں، تو

یقیناً ابراہیم نخعیؒ نے خود صراحت کی کہ ابن مسعودؓ سے روایات کرنے میں ان کے شیوخ ثقہ ہیں، اور دوسروں سے روایت کرنے میں ان کی کوئی صراحت نہیں ہے۔ **(النکت ابن حجر: ج ۲: ص ۵۵۷)**[17]

۳- امام حاکمؒ (م ۴۰۵ھ) کہتے ہیں کہ:

**أخبرني عبد الله بن محمد بن حمويه الدقيقي قال: حدثنا جعفر بن أبي عثمان الطيالسي قال: حدثني خلف بن سالم قال: سمعت عدة من مشايخ أصحابنا، تذاكروا كثرة التدليس والمدلسين، فأخذنا في تمييز أخبارهم، فاشتبه علينا تدليس الحسن بن أبي الحسن، وإبراهيم بن يزيد النخعي؛ لأن الحسن كثيرا ما يدخل بينه وبين الصحابة، أقواما مجهولين، وربما دلس عن مثل عتي بن ضمرة، وحنيف بن المنتجب، ودغفل بن حنظلة، وأمثالهم، وإبراهيم أيضا يدخل بينه وبين أصحاب عبد الله مثل هني بن نويرة، وسهم بن منجاب، وخزامة الطائي، وربما دلس عنهم۔**

خلف بن سالمؒ (م ۲۳۱ھ) کہتے ہیں کہ میں نے ہمارے اصحاب کے کئی مشائخ کو کثرت تدلیس اور مدلسین کا مذاکرہ کرتے ہوئے سنا:۔۔۔۔۔وہ کہتے ہیں کہ ابراہیم نخعیؒ اپنے اور اصحاب عبد اللہ کے درمیان مجہولین کی ایک قوم مثلاً **هني بن نويرة، وسهم بن منجاب، خزامة الطائي** کو داخل کرتے ااور کبھی کبار ان سے تدلیس بھی کرتے۔ **(معرفة علوم الحديث للحاكم: ص ۱۰۸)**[18]

امام بیہقیؒ نے بھی یہی کلام نقل کیاہے۔ **(الخلافيات: ج ۳: ص ۲۳)**[19]

---

17 امام بیہقیؒ نے ان دونوں عبارتوں میں ابراہیم عن عبد اللہ کی سند کی صحت کو تسلیم کیاہے۔

18 اس اثر سے استدلال باطل ہے، کیونکہ اسکی سند میں عبد اللہ بن محمد بن دقیق الحمویہ الدقیقیؒ غیر ثقہ ہے۔ **(الروض الباسم: ج ۱: ص ۶۱۰)**

19 ابراہیم نخعی عن عبد اللہ کی سند کو امام بیہقیؒ نے دوسرے مقام پر ضعیف ماناہے ۔ **(الخلافيات: ج ۱: ص ۳۶۹)**، اور امام شافعیؒ کے کلام کی شرح میں کہا کہ "**هذا إبراهيم النخعي يقول: قال عبد الله في أحاديث سمعها من أقوام مجهولين**" یہ ابراہیم نخعیؒ مجہولین قوم سے سنی ہوئی احادیث کے بارےمیں کہتے ہیں کہ عبد اللہ بن مسعودؓ نے کہا۔ **(خلافيات: ج ۳: ص ۲۳)** لیکن نمبر ۱ اور نمبر ۲ پر موجود خود ان ہی کا ارشاد ابراہیم عن عبد اللہ کی روایت کی صحت میں ہے کہ امام ابراہیم نخعیؒ نے خود صراحت کی کہ ان کے اور ابن مسعودؓ کے درمیان شیوخ ثقہ ہیں۔ **(دیکھئے ص: ۴۴)**

۴- امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۴؁ھ) کہتے ہیں کہ:

**وقال علي: نظرت فإذا قلّ رجل من (التابعين) إلا وقد حدث عن رجل لم يرو عنه أحد غيره قال: فقال رجل: يا أبا الحسن فإبراهيم النخعي عمن روى من المجهولين فقال: قد روى عن يزيد بن أوس عن علقمة فمن يزيد ابن أوس لا نعلم أحدًا روى عنه غير إبراهيم۔**

میں نے غور کیا تو (معلوم ہوا) کہ تابعین میں اکثر لوگ ہیں جو ایسے ایک آدمی سے روایت کرتے ہیں، جن سے ان کے علاوہ کوئی اور روایت نہیں کرتا، تو ایک آدمی نے کہا: اۓ ابوالحسن! تو ابراہیم نخعیؒ کن مجہولین سے روایت کرتے ہیں؟، تو ابن مدینیؒ نے کہا: کہ انہوں نے یزید بن اوس عن علقمہ کی سند روایت کی ہے، ہم ابراہیم نخعیؒ کے علاوہ کسی اور کو نہیں جانتے جو یزید بن اوس سے روایت کرتا ہو۔ **(التاريخ وأسماء المحدثين وكناهم للمقدمی : ص ۳۰۰)**[20]

۵- امام شافعیؒ (م ۲۰۴؁ھ) فرماتے ہیں کہ:

---

اس سے معلوم ہوا جب ابراہیم نخعیؒ نے ان کے اور ابن مسعودؓ کے درمیان شیوخ کو ثقہ کہا، تو امام بیہقیؒ کا اعتراض ***"کہ ابراہیم نخعیؒ مجہولین کی قوم سے ابن مسعودؓ احادیث سنی"*** خود ان کی عبارت سے مردود ثابت ہوا ہے، لہذا ان کا اعتراض صحیح نہیں اور ابراہیم نخعیؒ اور ابن مسعودؓ کے درمیان شیوخ ثقہ ہیں، جیسا کہ امام بیہقیؒ نے نقل کیا ہے۔

نیز ان کا اعتراض اس وجہ سے بھی غیر صحیح ہے، کیونکہ ابراہیم نخعیؒ کے شیوخ میں کوئی راوی بھی ضعیف نہیں ہے، اور جن روات پر مجہول ہونے کا اعتراض کیا گیا ہے، انکی توثیق آگے آرہی ہے، الغرض شیوخ ابراہیم نخعی میں کوئی بھی مجہول نہیں، بلکہ وہ تمام کے تمام صدوق یا ثقہ ہیں، اور امام بیہقیؒ کا دوسرا قول شاذ اور غیر مقبول ہے۔ واللہ اعلم

[20] اس روایت سے معلوم ہوا کہ امام علی بن المدینیؒ کے نزدیک شیوخ ابراہیم نخعی میں مجہول صرف یزید بن اوس ہی ہیں، کیونکہ سائل کے سوال میں جمع کا لفظ "مجہولین" تھا، جس کے جواب میں ابن المدینیؒ نے صرف ایک راوی یزید بن اوسؒ کا نام ذکر کیا ہے، لہذا یزید بن اوس کے علاوہ ابن المدینیؒ کے نزدیک تمام شیوخ ابراہیم ثقہ یا صدوق ہیں، یعنی ابن المدینیؒ کے نزدیک ابراہیم نخعیؒ نے عام طور سے ثقہ سے روایت کرتے تھے۔ والحمد للہ

**نوٹ:**

یزید بن اوسؒ صدوق ہیں۔ دیکھئے **ص: ۴۹**۔

**أفرأيت قَرْثَع الضبي وقزعة وسهم بن منجاب حين روى إبراهيم عنهم، وروى عن عبيد بن نَضْلة أهم أولى أن يروى عنهم أو وائل بن حجر وهو معروف عندكم بالصحابة وليس واحد من هؤلاء فيما زعمت معروفا عندكم بحديث ولا شيء؟**

**قَرْثَع الضبي،** **قزعة** اور **سهم بن منجاب** جن سے ابراہیم نخعیؒ نے روایت کی ہے۔۔۔ان میں کوئی بھی تم لوگوں کے نزدیک نہ حدیث کے اعتبار سے معروف ہے اور نہ ہی کسی اور چیز کے اعتبار سے۔(**مناقب الشافعی للبیہقی: ج۲: ص۲۱**)[21]

خلاصہ یہ کہ ان ائمہ نے درج ذیل شیوخ ابراہیم نخعی کو مجہول قرار دیا ہے :

(۱) **هني بن نويرة۔**

(۲) **يزيد بن أوس۔**

(۳) **قرثع الضبي۔**

(۴) **خزامة الطائي۔**

(۵) **قزعة بن يحيى۔**

---

21 اس کے خلاف خود امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ ابن سیرین اور ابراہیم نخعی، طاوس اور ان کے علاوہ دیگر تابعین صرف ثقہ کی حدیث کو قبول کرتے تھے، نیز ایک اور روایت میں امام شافعیؒ نے کہا کہ ابن سیرین اور ابراہیم نخعی، طاوس اور ان کے علاوہ دیگر تابعین صرف اس ثقہ راوی کی حدیث کو قبول کرتے تھے، جو اپنی روایت کو سمجھتا اور اسے یاد رکھتا ہو اور میں نے کسی بھی اہل الحدیث کو نہیں دیکھا جو اس کی مخالفت کرتا ہو۔ **دیکھئے ص:۷۔**

لہذا جب امام شافعیؒ کے نزدیک، امام ابراہیم نخعیؒ صرف اس ثقہ راوی کی حدیث کو قبول کرتے تھے، جو اپنی روایت کو سمجھتا اور اسے یاد رکھتا ہو ۔تو پھر ابراہیم نخعیؒ کے شیوخ کس طرح مجہول ہو سکتے ہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ امام شافعیؒ کے اعتراض کا جواب خود امام صاحب نے دے رکھا ہے۔ نیز دیکھئے **ص:۴۶** ۔

(٦) **سھم بن منجاب**

**الجواب:**

تحقیق کے میزان میں یہ تمام روات ثقہ یا صدوق ہیں، جس کی تفصیل درج ذیل ہیں:

### (١) **ھني بن نویرۃ** کی توثیق:

**ھني بن نویرۃ** کو ابن حبانؒ اور امام عجلیؒ نے ثقات میں شمار کیا ہے، جبکہ امام عجلیؒ نے ان کو ثقہ بھی قرار دیا ہے، امام ابو داودؒ نے کہا وہ عبادت گزروں میں سے ہیں۔ **(تہذیب الکمال: ج ٣٠: ص ٣١٨، معرفۃ الثقات للعجلی: رقم ١٥٣٢)**، امام عینیؒ، محدث احمد بن الصدیق الغماریؒ اور علامہ شاکرؒ نے بھی ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ **(نخب الافکار: ج ١٥: ص ٢٧١، المداوي لعلل الجامع الصغیر و شرحي المناوي: ج ٢: ص ١٥، مسند احمد بتحقیق احمد شاکر: ج ٤: ص ١١)**، امام ابراہیم نخعیؒ کے نزدیک بھی **ھني بن نویرۃ** ثقہ ہیں، کیونکہ ابراہیمؒ نے ان سے روایت لی ہے، اور وہ اپنے نزدیک صرف ثقہ سے ہی روایت نقل کرتے تھے، جیسا کہ ائمہ جرح و تعدیل کا کہنا ہے۔ (دیکھئے **ص: ٦**) امام ابو نعیم اصبہانیؒ نے ان کو علماء تابعین میں شمار کیا ہے۔ **(حلیۃ الاولیاء: ج ٤: ص ٢٣٣)**، نیز امام ابن الجارودؒ، امام ابن حبانؒ، امام عینیؒ اور امام ابو داودؒ (بذریعہ سکوت) وغیرہ نے ان کی حدیث کی تصحیح کی ہے۔ **(المنتقی لابن الجارود: ص ٢١٤، صحیح ابن حبان: حدیث نمبر ٥٩٩٤، نخب الافکار: ج ١٥: ص ٢٧١، سنن ابو داود: حدیث نمبر ٢٦٦٦)** اور کسی حدیث کی تصحیح و تحسین اس حدیث کے ہر ہر راوی کی توثیق ہوتی ہے، جیسا کہ غیر مقلدین کا اصول ہے۔ **(الاجماع: ش ٤: ص ٢)** اس لحاظ سے ان ائمہ کے نزدیک بھی **ھني بن نویرۃ** کم از کم صدوق ہیں۔

لہذا ان کو مجہول کہنا غیر صحیح اور مردود ہے۔

کیا **ھني بن نویرۃ** سے صرف ابراہیم نخعیؒ نے روایت کی؟؟

**ھني بن نويرة** سے ابراہیم نخعیؒ کے ساتھ ساتھ ابو جبیر العابد اور ابو حمزہ وغیرہ نے بھی روایت کیا ہے۔ **(الکاشف: ج ۲: ص ۳۳۹، المؤتلف والمختلف للدار قطنی: ج ۴: ص ۲۳۰۸، الاکمال ابن ماکولا: ج ۷: ص ۳۱۹)**۔

## (۲) یزید بن أوسؒ کی توثیق:

ابن حبانؒ نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے۔ **(ج ۵: ص ۵۴۰)** امام ابو داودؒ، حافظ مغلطائیؒ نے ان کی روایت کو صحیح قرار دیا ہے۔ (**سنن ابوداود: حدیث نمبر ۳۱۳۰، شرح ابن ماجہ: ص ۹۹۲، سنن النسائی: حدیث نمبر ۱۸۶۵**)، اسی طرح ابن مندہؒ، ابو علی النیساپوریؒ، عبد الغنی بن سعیدؒ، ابن عدیؒ، دار قطنیؒ، ابو یعلی الخلیلیؒ، خطیب بغدادیؒ، ابو طاہر سلفیؒ، ابو علی ابن السکنؒ وغیرہ نے بھی ان کی روایت کو صحیح قرار دیا ہے۔ **(النکت لابن حجر: ج ۱: ص ۴۸۲)**۔

اور کسی محدث کا کسی حدیث کی تصحیح و تحسین کرنا، اسکی طرف سے اس حدیث کے ہر ہر راوی کی توثیق ہوتی ہے، جیسا کہ غیر مقلدین کا اصول ہے۔ **(الاجماع: ش ۴: ص ۲)** اس لحاظ ان ائمہ کے نزدیک بھی **یزید بن أوس** کم از کم صدوق ہیں۔

اور پھر امام ابراہیم نخعیؒ کے نزدیک بھی **یزید بن أوس** ثقہ ہیں، کیونکہ ابراہیمؒ نے ان سے روایت لی ہے، اور وہ اپنے نزدیک صرف ثقہ سے ہی روایت نقل کرتے تھے، جیسا کہ ائمہ جرح وتعدیل کا کہنا ہے۔ (دیکھئے **ص: ۶**)

لہذا ان کو مجہول کہنا صحیح نہیں ہے۔ واللہ اعلم

## (۳) قرثع الضبيؒ کی توثیق:

قرثع الضبیؒ کو مجہول کہنا مردود ہے کیونکہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ، شیخ محمد بن علی **الإثيوبي الوَلَّوِي**، شیخ اکرم بن محمد الاثری وغیرہ ان کو صدوق اور امام عجلیؒ ثقہ کہتے ہیں۔ (**تقریب: رقم ۵۵۳۳، ذخیرة العقبى في شرح المجتبى: ج ۱۶: ص ۲۲۶، المعجم الصغیر لرواة الامام ابن جریر الطبري: ج ۲: ص ۴۶۶، معرفة الثقات للعجلي: رقم ۱۱۷۶**)

اور بھی ائمہ نے ان کی توثیق کی ہے۔ دیکھئے ( **صحیح ابن خزیمہ: حدیث نمبر ۱۷۳۲، المستدرک للحاکم: ج۱: ص ۴۱۲، حدیث نمبر ۱۰۲۸، موضح الاوہام للخطیب: ج۱: ص ۱۶۳)**

اور ابراہیم نخعیؒ کے علاوہ ایک جماعت نے ان سے روایت بھی لی ہے۔ **(مغانی الاخیار للعینی: ج۲: ص۴۷۸، تہذیب التہذیب: ج۸: ص۳۶۸)**

## (۴) خزامة الطائيؒ کی توثیق:

امام شافعیؒ (م ۲۰۴ھ)، امام احمد بن حنبلؒ (م ۲۴۱ھ)، حافظ المغرب ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳ھ)، امام، محدث، حافظ ابوالولید الباجیؒ (م ۴۷۴ھ)، اور حافظ ابن تیمیہؒ (م ۷۲۸ھ) وغیرہ نے صراحت کی کہ امام ابراہیم نخعیؒ (م ۹۶ھ) مطلقاً ثقہ سے روایت کرتے تھے۔

اس لحاظ سے **خزامة الطائي** کم از کم صدوق ہیں۔ واللہ اعلم

## (۵) قزعة بن يحيىؒ کی توثیق:

**قزعة بن يحيى**ؒ صحیحین کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۵۵۴۷، مناقب شافعی للبیہقی: ج۲: ص ۲۱، ت سید احمد صقر)**

## (۶) سهم بن منجابؒ کی توثیق:

**سهم بن منجاب**ؒ صحیح مسلم کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۲۶۷۱)**

اس پوری تفصیل سے معلوم ہوا کہ شیوخ ابراہیم میں کوئی بھی مجہول نہیں ہے۔ اور امام ابراہیم نخعیؒ صرف ثقہ سے روایت کرتے تھے، لہذا ائمہ جرح وتعدیل کے مذہب اور ارشادات کے مطابق ان کی مراسیل صحیح، **لاباس به**، جید اور مضبوط ہیں۔ واللہ اعلم

**AL IJMA FOUNDATION YOUTUBE CHANNEL :**

https://www.youtube.com/alijmaorg

YouTube SUBSCRIBE :

https://www.youtube.com/c/alijmaorg?sub_confirmation=1Alijma

WEBSITE : www.alijma.com

AL IJMA TWITTER : @alijmaofficial

FACEBOOK : https://m.facebook.com/alijmaOfficial/

AL IJMA EMAIL : Info@alijma.com

WHATSAPP : +91 8097867973

AL IJMA CONTACT : +91 9987925955

FOR MORE YouTube VIDEOS VISIT:

https://www.youtube.com/alijmaorg

**-: FOR DONATIONS :-**

DEVELOPMENT CREDIT BANK LIMITED (DCB BANK)

NAME : AL IJMA FOUNDATION

KURLA (011)BRANCH : MUMBAI - 400070.

CURRENT A/C NO. 01122478630103

RTGS/NEFT/IFSC : DCBL0000011

ناشر: الاجماع فاؤنڈیشن